اسلئے جو یہ روایت اور ملاقات امام کی صحابہ سے نزدیک اکثر ائمہ نقل کے ثابت نہیں اور جو امر نزدیک
اکثر ائمہ نقل کے ثابت نہیں ہوتا وہ باطل ہوتا ہے تو نتیجہ یہ ہے کہ روایت اور ملاقات امام کی صحابہ سے باطل ہے
اب منصفین اذکیا پر مخفی نہیں کہ صغرے اور کبرے دلیل کا دونوں باطل ہیں نتیجہ کی صحت کا کیا ذکر
صغرے اسلئے باطل ہے کہ کلام ابن طاہر اور ملا علی قاری اور محمد اکرم حنفی وغیرہ سے بعد تسلیم اس بات کے
کہ ان نقول سے نفی کلیۃ سمجھی جاتی ہے یہ امر کیونکر ثابت ہوا کہ بہ نسبت مثبتین ملاقات اور روایت کے
یہ نافین اکثر ہیں جائز ہے کہ یہ نافین مذکورین اقل ہوں بہ نسبت مثبتین غیر مذکورین کے البتہ اگر کسی محقق کے
کلام سے اکثریت نافین کی بہ نسبت مثبتین کے نقل کرتے تو گنجائش دعوے اکثریت ہوتی اگرچہ
اوس کلام کے رد و قبول میں بحث کیجاتی اور کبرے اسلئے باطل ہے کہ واسطے صحت خبر کے ثبوت
نزدیک اکثر ائمہ نقل کے کب ضروری ہے ہزاروں احادیث و اخبار صحیحہ بعض سے منقول ہیں اور اکثر ناقلین
اوسکو نہیں ذکر کرتے اور با این ہمہ اونکی صحت پر حکم کیا جاتا ہے و سیجی تفصیلہ فی ضمن الکلام الآتی اور یہی کہنا
ابن طاہر اور سخاوی کا کہ ملاقات اور روایت امام کی صحابہ کرام سے پایہ ثبوت کو نہیں پہنچی موافق علم اپنے
کے ہے نہ موافق واقع کے نقول صریحہ اکابر خلاف اسکے عنقریب ہم لکھتے ہیں فانتظر اور یہی ہم کہتے ہیں
کہ کلام ابن طاہر وغیرہ میں مراد اہل نقل سے جمیع اہل نقل ہیں یا بعض اگر جمیع ہیں تو خود کلام اونکا و حکایہ یقولون
انہ لقی جماعۃ وروی عنہم منافی اسکے ہے اسواسطے کہ اصحاب امام بھی بعض اہل نقل سے ہیں پس قول عدم ثبوت کا
نزدیک جمیع اہل نقل کیونکر صحیح ہوا اور اگر مراد بعض اہل نقل ہوں تو عدم ثبوت عند البعض مانع ثبوت واقعی نہیں
کما لا یخفی علی المتامل اور اگر مراد یہ ہے کہ جمیع اہل نقل جنکا کام تواریخ اور حالات لوگوں کے نقل کرنا ہے
اونکے نزدیک ملاقات اور روایت امام کی صحابہ سے ثابت نہیں اور اصحاب امام انمیں سے نہیں ہیں تو جواب
اسکا اولاً یہ ہے کہ یہ دعوے بلا برہان ہے بلکہ صحیح نہیں اسلئے کہ ابن حجر عسقلانی اور امام ذہبی اور خطیب اور
دارقطنی اور جلال الدین سیوطی اور ابن حجر ہیثمی وغیرہم سب ارباب نقل سے ہیں اور بعض انمیں سے رویت
امام کی صحابہ کو کہ ثبوت تابعیت کیلئے کافی ہے اور بعض ملاقات و روایت بھی نقل کرتے ہیں پس
کیونکر صحیح ہو کہ ملاقات و روایت جمیع اہل تاریخ کے نزدیک ثابت نہیں اور تفصیل اقوال ان اکابر کی عنقریب
آتی ہے اور ثانیاً یہ ہے کہ کسی نے اہل علم سے صحت خبر کے لئے نقل ارباب تواریخ کو شرط نہیں گردانا
بلکہ تمام اہل اصول و فقہ اسپر متفق ہیں کہ جن خبروں میں التزام حق کا کسی پر نہیں اون میں خبر فاسق کے

بلکہ صبی اور کافر کی بھی معتبر ہے علامہ صدر الشریعۃ توضیح مین فرماتے ہین وما لیس فیہ الزام کالوکالات والمضاربات والرسالات فی الھدایا وما اشبہ ذلک کالودایع والامانات یثبت باخبار الواحد بشرط التمییز دون العدالۃ فیقبل فیہا خبر الفاسق والصبی والکافر انتہی یعنی جو خبر کہ اوسمین الزام حق کا کسی پر نہین جیسے خبر وکیل بنانے کی اور مضاربت کی اور پیغام ہدیون کا اور مثل انکے ودایع اور امانات مین تو وہ ثابت ہوتی ہے ساتھ خبر ایک آدمی کے بشرط ممیز ہونیکے عدالت مخبر کی ضروری نہین پس قبول کیجاویگی اسمین خبر فاسق کی اور صبی کی اور کافر کی اور محب اللہ بہاری مسلم الثبوت مین فرماتے ہین وما لا الزام فیہ کالوکالات والھدایا ونحوہا فلا شرط سوی التمییز مع تصدیق القلب دفعا للحرج وکان علیہ السلام یقبل خبر الھدیۃ من البر والفاجر انتہی اور یہی مضمون ہے بیچ تلویح اور نور الانوار اور کشف منار اور دار اور حسامی وغیرہ کے اور صحت روایت حدیث مین کہ مدار اکثر اصول اور فروع دین کا اوس پر ہے چار شرطین ہین عقل اور ضبط اور عدالت اور اسلام جیسا کہ کہا ہے صاحب توضیح اور مسلم وغیرہ نے شرائط الراوی اربعۃ العقل والضبط والعدالۃ والاسلام انتہی پس جب اخبار غیر لازمہ مین اور روایت حدیث مین کہ مشکل سے وہ احکام حقوق عباد اور حقوق اللہ کے کسی نے صحابہ دین سے نقل کرنا ارباب تاریخ کا شرط نہین گردانا پس حکایت احوال صالحین مین کہ اس سے حق کسی کا متعلق نہین اور نہ یہ بھی ہے احکام دین کا نقل کرنا ارباب تاریخ کا کیونکر شرط ہو تو مع قطع النظر غلطی وجہ سے عدم ثبوت ملاقات اور روایت کے نزدیک جمیع ارباب نقل کے ہم بطور تسلیم و تنزل کہتے ہین کہ اگرچہ اصحاب امام ارباب تواریخ نہین ہین مگر خبر اونکی احوال امام مین معتبر اور صحیح ہے اسواسطے کہ صحت و اعتبار خبر کے لیے نقل ارباب تاریخ بھی ضروری نہین ایسی خبر تو فاسق بلکہ کافر کی بھی مقبول ہے چہ جائیکہ اصحاب امام ائمہ مجتہدین اور ثقات معتبرین ہین اور یہ کلام ملا علی قاری کا اتفاقا من الحفاظ ان المعتمد انہ لا روایۃ للامام عن احد من الصحابۃ اصغر و فی زمن اوراکہ ایاہم انتہی جسکو مولف نے شاہد نفی ملاقات و روایت امام گردانا ہے دلیل واضح ہے اوپر ملاقات امام کے صحابہ سے اسلئے کہ معنی اس کلام کے یہ ہین کہ جسوقت امام نے صحابہ کو پایا اوسوقت مین امام صغیر السن تھے اس سبب سے امام کو صحابہ سے روایت نہ پہونچی تو دیکھیے صاحب تحفہ پر جو ثبوت تابعیت امام پر نقل ناقل تابعیت کی لاتے ہیں کہ تابعیت موقوف اوپر روایت کرنیکے نہین ہے فقط رویت اور ملاقات صحابہ سے مسلمان تابعی ہوجاتا ہے کما یاتی مفصلا اور قول ملا علی قاری کا

اس نقل سے یہی ثابت ہے اسلئے کہ انہون نے رسالہ تذکرہ وغیرہ مین امام کو تابعین سے لکھا ہے
کما قال لقد اخرج الشیخان عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالے عنہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال لَوْ کَانَ الْعِلْمُ
عِنْدَ الثُّرَیَّا لَتَنَاوَلَهٗ رِجَالٌ مِّنْ اَبْنَاءِ فَارِسٍ ومن المعلوم عند العرب والعجم ان احدا من ہذہ الطائفۃ
لم یصل الی مرتبۃ الاجتہاد حتی یکون امام الائمۃ الا ابا حنیفۃ ولہذا قال الحافظ المحقق السیوطی الشافعی ہذا الحدیث
اصل صحیح یعتمد علیہ فی البشارۃ بابی حنیفۃ وفی افضلیتہ البشارۃ انتہی مع دخولہ رضی اللہ تعالی عنہ فی عموم قولہ
صلی اللہ علیہ وسلم خَیْرُ الْقُرُوْنِ قَرْنِیْ ثُمَّ الَّذِیْنَ یَلُوْنَهُمْ فانہ من بین الائمۃ المجتہدین مختص بکونہ من التابعین
دون غیرہ باتفاق العلماء المعتبرین انتہی پس نزدیک اونکے یہ نقل کلام سخاوی کی مجہول ہے محمل مذکور پر اسکا
اسکا واسطے رد و استجاب غیرہ سکتے ہے آیا اگر شبہ پڑے کہ مراد ادراک امام سے صحابہ کو بیچ کلام سخاوی کے
ادراک بالزمان ہے یعنی امام نے زمانہ صحابہ پایا اور ملاقات صحابہ سے نہین ہوئی تو ہم کہینگے کہ اگر مسلم
ہے تو تعبیر اس کو علت عدم روایت کیون گردانا یون کہتا کہ امام کو صحابہ سے ملاقات ہی نہین ہوئی
کرنا جو متفرع ہے ملاقات پر کیونکر ہو اور عدم روایت جو باعث عدم ملاقات کی ہے دیگر ابن سعد اور کبرہ دونون
برابر ہین مع ہذا کلام سخاوی مین ایک اور شبہ ہے وہ یہ کہ تاریخ وفات انس رضی اللہ تعالی عنہ کی روایات صحیحہ
یا ترانوے یا نوے یا اکانوے یا بانوے یا ستانوے ثبوت کو پہونچی ہے کما قال النووی فی تہذیب الاسماء و
العلماء علی مجازۃ توفی سنۃ والصحیح الذی علیہ الجمہور انہ توفی سنۃ ثلاث وتسعین وقیل تسعین وقیل احدی وتسعین
وقیل اثنین وتسعین وقیل سبعۃ وتسعین وثبت فی الصحیح انہ کان لہ قبل الہجرۃ عشر سنین فعمرہ فوق المائۃ کما تمسے
انتہی اور ولادت امام کی سنہ اسی مین ہے پس عمر امام کی وقت انتقال حضرت انس سے
موافق مختار جمہور کے تیرہ برس کی اور موافق اقوال آخر کے یا دس برس کی یا گیارہ برس کی یا بارہ
برس کی یا سولہ برس کی ہوگی اور یہ عمرین واسطے صحت سماع کے کافی ہین اگرچہ بعض روایات کی تقدیر پر
سن امام کا حد بلوغ سے متجاوز ہوگا لیکن ہمنے قول عمر متوسط کا موافق اختیار جمہور کے جو تیرہ برس ہین
اختیار کیا اور عقلا پر بہت واضح ہے کہ اس عمر مین اکثر آدمی ممیز اور عاقل ہو جاتے ہین خصوصا اذکیا
اور متعمدین پھر اونمین امام سا ذکی کہ حکایات ذکاوت و فہم اونکی سے کتب اور دفاتر پر ہین اور شرط
سماع نزدیک محققین اصول حدیث کے تمیز و فہم سامع ہے کما قال نے شرح نخبۃ الفکر و شرح
للعلامۃ السخاوی والاصح وہو المروی عن احمد بن حنبل وموسے بن ہارون وقال بہ المحققون اعتبار

اختلاف اُنکی کلیہ جو قصود مولف سے ہے ثابت نہین ہوتی اور قول ابن طاہر کا صریح دال ہے اختلاف پر بھی
باوجود زیادت اعتبار قول اصحاب کے بیچ حق امام کے نظیر اصحاب کے بقاعدہ تقدیم مثبت علی النافی کہ عنقریب ہم
اسکی تفصیل کرینگے قول ملاقات و روایت پایۂ ثبوت کو پہونچا اور دونون قول ناقل کو معینہ ہوسکے اور جب کہ ناقل
قولین نافی ملاقات ہے قول خطیب کا جو نص قاطع ہے اوپر ملاقات امام کے صحابہ سے اور مذکور ہے تہذیب مین
تمسک قول ابی اسحاق مذکور کے ملاحظہ کیا اور وہ یہ ہے وقال الخطیب البغدادی فی التاریخ ہو ابو حنیفۃ التیمی امام اصحاب
الرأی و فقیہ اہل العراق رای انس ابن مالک اھ اور ایسا ہی کلام امام عبد اللہ الیافعی کا جو عنقریب مولف کے کلام مین
منقول ہوگا دال ہے اوپر رویت امام کے انس رضی اللہ تعالی عنہ کو اور مبین ہے اختلاف کا بیچ روایت کرنے
امام کے صحابہ سے اور وہ یہ ہے وفیہا توفی فقیہ العراق الامام ابو حنیفۃ النعمان بن ثابت الکوفی مولی بنی تیم اللہ بن
ثعلبۃ مولدہ سنۃ ثمانین ای اسناد روی عن عطاء بن ابی رباح وطبقتہ وکان قد ادرک اربعۃ من الصحابۃ ہم انس
بن مالک بالبصرۃ و عبد اللہ بن ابی اوفی بالکوفۃ و سہل بن سعد الساعدی بالمدینۃ و ابو الطفیل عامر بن واثلۃ بمکۃ
قال بعض ارباب التاریخ ولم یر احدا منہم ولا اخذ عنہ و اصحابہ یقولون لقی جماعۃ من الصحابۃ و روی عنہم ولم یثبت
ذلک عند اہل النقل انتہی یعنی سن ۱۵۰ ہجری مین انتقال فرمایا امام ابو حنیفہ بن ثابت کوفی مولے بنی تیم اللہ بن
ثعلبہ نے اور زمانہ ولادت انکا سن اسّی ہے دیکھا انھون نے انس بن مالک کو اور روایت کی عطا بن
ابی رباح اور انکے معاصرین سے اور پایا تھا انھون نے چار صحابہ کو جو نام انکے مذکور ہوئے اور بعض ارباب تاریخ
کہتے ہین کہ نہین دیکھا کسی صحابی کو اور نہ روایت کی کسی سے اور اصحاب امام کے کہتے ہین کہ ملاقات کی امام نے
ایک جماعہ صحابہ سے اور روایت کی انسے اور یہ امر نزدیک اہل نقل کے نہین ثابت ہوا انتہی ترجمہ مختصر پہلے یافعی نے
قول معتمد جو مبین ملاقات امام تھا صحابہ سے ذکر کیا پھر اختلاف بعض ارباب تاریخ بیان کیا اب محل غور ہے کہ رویت
انس کی اور ادراک چار صحابہ کا کہ ایک انمین سے انس ہین رویت بعض ارباب تاریخ کے منافی ہے اور دوسرا معارض ہو
قول ان بعض کا منقول ہے اصحاب امام کا پس اس کلام یافعی سے صاف ظاہر ہے کہ عدم ملاقات اور روایت
امام کی صحابہ سے قول ہے بعض ارباب تاریخ کا نہ سبکا اور نزدیک امام یافعی کے رویت امام کی انس کو محقق ہے اور صحبت
انس اور تین صحابہ مذکورین سے اس قوت کو نہین پہونچی یہی وجہ ہے کہ رویت انس کو پہلے علیحدہ ذکر کیا اور ادراک
چار صحابہ کو پیچھے لکھا اور اگر یہ توہم ہو کہ ادراک چار صحابہ سے مراد ادراک بالزمان ہے نہ ملاقات تو جواب یہ ہے کہ وہ
چار صحابہ جنکے ادراک مین کلام ہے ایک انمین سے انس بھی ہین جنکی رویت ثابت کرچکا ہے اب چار وہ جنکے ادراک کو

اور مفاد ہونا ملاقات کا ضمنا کلام سخاوی سے جسکی تفصیل ہم کر چکے خوب مرتبہ ظہور و ثبوت کو پہونچا اور یہ امور ثبوت
تابعیت کیلئے کافی ہین پس یہ قول مولف کا کیونکر صحیح ہو کہ نزدیک محققین کے ملاقات امام کی صحابہ سے ثابت
نہین **قولہ** سوا اسکے یہ مقصد سند منع کافی ہے ورنہ مدعی کو اثبات دعوے کا ساتھ دلیل قوی کے لازم ہے
**اقول** مولف معیار نے صاحب تنویر الحق کو نقل فضائل امام مین مدعی ٹھہرایا اور اپنے آپکو مانع اور کلام اپنے کو
جس سے مقصد تحقیق غرض مولف نہین نکلتی کا مسند منع کردیا اور حال یہ ہے کہ مولف تنویر الحق نقل فضائل امام مین
مدعی نہین ناقل ہین اسلئے کہ مدعی اصطلاح مناظرین مین وہ شخص ہے جو درپے ہو اثبات حکم خبری کے اور اوس
حکم کی نسبت نقل کی کسیکی طرف نکرے اور اگر کسی سے اوس حکم کو نقل کریگا تو وہ ناقل ہے نہ مدعی چنانچہ عنقریب
تعریف نقل سے یہ امر واضح ہوتا ہے اور صاحب تنویر الحق اس سب اخبار کو منسوب طرف ناقلین کے
کرتے ہین کما لا یخفی علی الناظر پس کہ فضائل امام مین ناقل ہین نہ مدعی اور ناقل پر ایراد منع صحیح نہین صاحب رشیدیہ
اور صاحب شرح شریفیہ اسکے فرماتے ہین النقل ہو الاتیان بقول الغیر علی ما ہو علیہ بحسب المعنی مظہرا انہ قول
الغیر یرید انہ لا یلزم فی النقل الاتیان بقول الغیر بحیث لا تغییر لنظمہ بل انما یلزم الاتیان بہ علی وجہ لا تغییر معناہ
ومع ذلک یلزم اظہار انہ قول الغیر کان یقول مثلا قال ابو حنیفۃ رحمہ اللہ تعالی النیۃ فی الوضوء لیست بفرض
انتہی اور یہی شرح شریفیہ میں دوسری جگہ فرماتے ہین نسبتا ما ذکرنا عدم توجہ المنع حقیقۃ علی النقل والدعوی
انتہی اور صاحب آداب باقیہ فرماتے ہین پس قولہ حقیقۃ اشارۃ الی ان المنع المجازی یتوجہ علی النقل والدعوی
انتہی وقال فی الشریفیہ اما النقل فلانہ اذا قال احد قال ابو حنیفۃ رحمہ اللہ تعالی النیۃ فی الوضوء لیست بشرط
فاما ان یقول المانع لا نسلم انہا لیست بشرط فیہ واما ان یقول لا نسلم ان ابا حنیفۃ رحمہ اللہ تعالی قال کذا
فالاول لا یسمع اصلا لانہ غیر الکلام بطریق الحکایۃ فلا یتعلق بہ المواخذۃ اصلا والثانی فہو وان کان یسمع لکن لا من
حیث انہ منع حقیقۃ بل لانہ عبارۃ عن طلب التصحیح یطلق علیہ لفظ المنع مجازا انتہی اب دیکھو ناقل کو مدعی ٹھہراکر
اوس پر منع وارد کرنا دال ہے اوپر عدم اطلاع کے قواعد بحث سے اور مغلطہ ہے اگر یہ ہو نگا اگر کوئی کہے
کہ اس جگہ منع سے مراد مولف معیار کی طلب تصحیح نقل ہے مجازا کما فی الشریفیہ تو ہم کہینگے تصحیح نقل عبارت ہے
اظہار صحت نقل سے یعنی یہ بات ظاہر کرنا کہ فی الواقع شخص منقول عنہ نے یہ امر منقول کہا ہے اور مولف معیار نے
ان جگہوں مین کہین یہ نہین طلب کیا کہ صاحب تنویر نے یہ اقوال غلط لکھے ہین منقول عنہ سے اسکی تطبیق چاہیے
اگر ایسا ہوتا تو اسکو منع مجازی کہنا صحیح ہوتا اور جواب مین اسکے دکھا دینا کلام منقول عنہ کا کافی ہوجاتا

بلکہ مولف معیار صحت نقل کو مانکر درپے تخطیہ منقول عنہ ہے اور اپنے ایرادات بیجا حاصل کو اوپر منقول عنہ کے
وارد کر کے اوسکو منع اور سند منع قرار دیتا ہے منصفین اذکیا کو غور چاہیے کہ جناب مولف کی فہم و تدبر کس قدر
جولانیوں پر ہے اور باینہمہ ہمنے ہر طور پر جوابات مناسبہ ہر محل پر دئیے ہین پس منع کہنا اس نہج پر کلام ما
کو بمعنی طلب تصحیح نقل بہی صحیح نہوا اگر شبہ پڑے کہ بعض اہل مناظرہ کے نزدیک منع منقول کی جس وقت
ناقل التزام صحت اوسکی کا کرے جائز ہے کما قال فی الشریفیہ وقیل انما الممنوع منع المنقول من حیث ہو
منقول لعدم التزام صحتہ فمن حیث الالتزام لیس بناقل وکلامہ لیس بنقل بہذا الاعتبار فیتوجہ علیہ المنع انتہی
تو ہم جواب مین اولاً کہینگے کہ یہ قول بعض مناظرین کا غلط اور نزدیک محققین کے مقبول نہین پس اسپر اعتماد
کر کے منع کہنا بناء کلام علی الفاسد ہے صاحب آداب باقیہ جو آپ ہی بعض مین فرماتے ہین اعلم ان ذلک القائل
لو سلم تعریف المنع والمقدمۃ بما ترہا بہ فذلک القول منہ مخرفۃ بحث کما لا یخفی وان لم یسلم احد ذینک التعریفین
بل قال المنع طلب الدلیل علی ما التزم صحتہ او المقدمۃ ہو الملتزم صحتہ کما یستدعیہ سیاق کلامہ فہو لا ریب فیہ
ان کان شنشنۃ کسنن خرق الاجماع انتہی اور ثانیاً کہینگے کہ ناقل کو متنازعہ فیہ مین التزام صحت ضروری نہین
اسلئے کہ مقصود ناقل مقصور اوپر نقل خاص کے نہین البتہ ناقل کو یہان پر التزام ثبوت تابعیت امام ہی موافق
نقل ثقات کے پس اگر بالفرض ایک نقل خاص صحیح نہو تو معود دوسری نقل مظہر مدعا کی ذکر کریگا اور نقل
کرنا ایک مظہر و مثبت سے جب وہ فی الواقع مظہر ہو اور مخاصم کو کسی عارضہ سے مفید نہو طرف دوسرے کی جس کت
خصم کو اوسکا مفید ہو لائق ہو جاسے طریقہ قدیمہ مناظرین کا اور سنت انبیا عظام علیہم الصلوۃ والسلام ہے چنانچہ
حضرت ابراہیم علیہ السلام نے مناظرہ نمرود مین پہلے فرمایا ربی الذی یحیی ویمیت یعنی رب میرا وہ ہے
جسکے قبضہ قدرت مین جلانا اور مارنا ہے پس یہ امر فی الواقع مثبت مدعا تہا لیکن جب نمرود نے تعنت سے اور واسطے
اضلال عوام کے اسکے جواب مین کہا انا احیی وامیت یعنی یہ جلانا اور مارنا تو میرا کام ہے اس سے جو کہ
عوام کو بہکایا پس ابراہیم علیہ السلام نے دوسری حجت کیطرف انتقال فرمایا اور کہا کہ اللہ تعالیٰ وہ ہے کہ سورج کو مشرق
سے نکالتا ہے تو اگر تو خدا ہے تو سورج کو مغرب سے نکال دے پھر نمرود کو ساکت کر دیا تو اس سے ظاہر ہوا کہ ترک نقل خاص
بلکہ دلیل خاص سے بطلان مدعا نہین ہے جب کہ پس محل مذکور مین ناقل کو التزام صحت نقل خاص کچھ ضروری نہوا
اور ثالثاً یہ کہ ہمنے منع کو مسلم رکھکر جوابات ہر ایک کے مختصراً دئیے ہین ناظرین کو چاہیے کہ بنظر غور ملاحظہ کریں اور معلوم
نہین کہ مولف معیار ائمہ نقل کسکو ٹہراتا ہے اگر ائمہ نقل عبارت ارباب تواریخ سے ہے تو ظاہر ہے کہ مولف نے تواریخ سے نقل بیعت امام

بالاصول صحیحۃ اجزاء انتہی. کذا فی مقدمۃ صحیح مسلم للنووی پس جب معمول بہ ہونے حدیث کے لئے اتصال سند درکار نہوا تو مجرد خبر روایت مین کیونکر ہوگا اور یہ قول عبد اللہ ابن المبارک کا الاسناد من الدین الخ صحیح ہی اور ہمکو مضر نہین اسلئے کہ اولاً تو احادیث مرویہ امام مین اسناد ہے اور محققین شافعیہ مثل ابو معشر و حافظ سیوطی و ابن حجر اسکو قبول کر چکے ہین اور ذکر کرنا تمام اسناد کا واسطے قبول تو لعت معیار کے نہ ضروری ہے اور نہ مقتضا ہے کلام ابن المبارک کا و قد مر اور ثانیاً یہ کہ معنی اس کلام ابن المبارک کے یہ ہین کہ اعتماد اور تحقیق صحت و غلطی ساتہ بیان اسناد کے ہوتی ہے اور حصر معرفت صحت و غلطی کا اسپر نہین ہے جائز ہے کہ بقرائن اخرے حکم صحت وغیرہ کرین اور اسی جہت سے حدیث معمول بہ یا مردود ہوجاے دیکھو نزدیک امام مالک و امام ابی حنیفہ اور باقی ائمہ کوفی کے بلکہ نزدیک امام شافعی کے بھی حدیث مرسل وغیرہ مع شرائط حجت ہوتی ہے کما سیجیٔ اور ثالثاً یہ کہ تشدد فی الاسناد اگر ہے تو ان احادیث مین جو مفید احکام ہین نہ ان مین کہ مفید احکام نہین بلکہ فضائل اعمال اور مناقب وغیرہ کی بابت ہین قال فی مقدمۃ جامع الاصول و قال احمد بن حنبل اذا روینا عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی الحلال والحرام والسنن والاحکام تشددنا فی الاسانید واذا روینا عنہ فی فضائل الاعمال و ما لا یضع حکما ولا یرفعہ تساہلنا فی الاسانید انتہی اور اس جگہ احادیث مرویہ امام بیچ فضائل اعمال کے ہین تو اسمین تشدد فی الاسناد کی کیا حاجت اور یہ جو کہا ہے اور روایت معلق بلا اسناد اسی لئے حجت نہین ہوتی نزدیک جمہور کے الخ کلام بیحاصل ہے اسلئے کہ اگر بجہت عدم ذکر اسناد کے حدیث معلق حجیت کے قابل نہوتی تو چاہئے تہا کہ کسی حال مین نہوتی جبتک مسند ذکر کیجاتی اور حالانکہ بقید بعض شرط باوجود عدم سند نزدیک جمہور اور بعض مجتہدین کے حجت حق ہے کما سیاتی اور ثانیاً اسواسطے کہ مقابل مسند مرسل و متروک اور معلق اور معضل اور منقطع وغیرہ سب ہین کہ انمین ذکر اسناد تمامہ نہین ہوتا اور باوصف عدم ذکر سند تمامہ کے اکثر انمین سے بشرط مخصوصہ حجت ہوتی ہین فقط ایک معلق ہی مقابل مسند نہین ہے کہ عدم حجیت معلق کو حصر حجیت کا بیچ مقابل اخر یعنی مسند کے ہوجاتا اور اتصال سند واسطے حجیت کے ضروری ہوتا قال الشیخ ابن حجر فی شرح نخبۃ الفکر و شارحہ فی شرحہ و انما ذکر التعلیق فی قسم المردود للجہل بحال الراوی المحذوف وقد یحکم بصحتہ ان عرف بان یجیٔ مسمی من وجہ آخر فان قال جمیع من احذفہ ثقات جاءت مسئلۃ التعدیل علی الابہام من غیر تسمیۃ المعدل اختلف فیہ فعند بعضہم یکتفی بہ و عند الجمہور و منہم الخطیب و ابو بکر الصیرفی یکتفی



بعد الاسناد ... قول الاسناد من الدین ... کذا فی مقدمۃ صحیح مسلم ... اور روایت معلق بلا اسناد ... حجت نہین ہوتی نزدیک جمہور ...

به في التوثيق والقبول حتى يسمى ثقة قال ابن الصلاح ههنا ان وقع هذا التعليق والحذف في كتاب التزمت صحته
كالبخاري ومسلم فما اتى فيه بصيغة الجزم دل على انه ثبت اسناده عنده فانه لا يستجيز ان يجزم بذلك عنه
الا وقد صح عنده عنه وانما حذف لغرض من الاغراض وما اتى فيه بغير الجزم ففيه مقال والثاني وهو ما سقط
من آخره بعد التابعي وهو المرسل وانما ذكر في قسم المردود للجهل بحال الراوي المحذوف هذا اي كون المرسل
حديثا مردودا هو الصحيح عند جماهير المحدثين وكذا عند الشافعي وكثير من الفقهاء واصحاب الاصول وقال مالك
في المشهور عنه وابو حنيفة وطائفة من اصحابهما وغيرهم من ائمة العلماء كاحمد في المشهور عنه انه صحيح يحتج به بل
حكى ابن جرير اجماع التابعين باسرهم على قبوله وانه لم يأت عنهم انكاره ولا عن واحد من الائمة بعدهم
الى راس المائتين الذين هم من القرون الفاضلة المشهود لها من الشارع صلى الله عليه وسلم بالخيرية
وبالغ بعض القائلين بقبوله فقواه على المسند معللا بان من اسند فقد احالك ومن ارسل فقد تكفل لك
هذا اذا لم يعتضد فان اعتضد بان عرف من عادة التابعي انه لا يرسل الا عن ثقة فذهب جمهور المحدثين
الى التوقف وانه لا يقبل لبقاء الاحتمال وهو احد قولي احمد لغير المشهور عنه وثانيهما وهو قول المالكيين
والكوفيين يقبل مطلقا وقال الشافعي يقبل ان اعتضد بمجيئه من وجه آخر يباين الطريق الاولى مسندا او
مرسلا او اعتضد بان افتى عوام اهل العلم بمعناه او كان المرسل معتضدا بكونه من كبار التابعين ليترجح احتمال
كون المحذوف ثقة انتهى مختصر القدر الحاجة وقال العلامة ابن الاثير في جامع الاصول المرسل في الحديث
وهو ان يروي الرجل حديثا عمن لم يعاصره وللمحدثين اصطلاح في تسمية انواعه فمنه المرسل المطلق
ومنه قسم يسمى منقطعا ومنه قسم يسمى المعضل والناس في قبول المراسيل مختلفون فذهب ابو حنيفة
ومالك بن انس وابراهيم النخعي وحماد بن سليمان وابو يوسف ومحمد بن الحسن ومن بعدهم من ائمة الكوفة
الى ان المراسيل مقبولة محتج بها عندهم حتى ان منهم من قال انها اصح من المتصل المسند فان التابعي
اذا اسند الحديث احال الرواية على من روى عنه واذا قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم
فانه لا يقول الا بعد اجتهاد في معرفة صحته انتهى بقدر الحاجة وقال في مسلم الثبوت المرسل قول العدل
قال عليه السلام كذا وهو ان كان من الصحابي يقبل اتفاقا ولا اعتداد بمن خالف وان كان من غيره
فالاكثر ومنهم الائمة الثلاثة يقبل مطلقا قيل من اسند فقد احالك ومن ارسل فقد تكفل لك وابن ابان
يقبل مطلقا من القرون الثلاثة وائمة النقل انتهى مختصرا اور اگر مراد یہ ہے کہ امام سے رسول اللہ صلی اللہ

تاکہ وقت اعتراض ناظرین تذکرہ کی گنجائش نہ رہے یہ نہ سوچا کہ ناظرین تذکرہ معلوم کر لین گے کہ جو عبارت
منافی دعوی مدعی تھی اسکو اوڑا دیا اور جو موافق مدعا اپنے زعم مین سمجھا اوسکو رہنے دیا یہ تساہل استدلال و استشہاد
مین ساتھ کلام تذکرہ کی کیونکر صحیح ہوگا اسکی ایسی مثال ہے جیسے کوئی منکر دین کہے کہ نماز پڑھنا حرام ہے اسلئے
کہ اللہ تعالی فرماتا ہے لا تقربوا الصلوۃ انتہی مختصرا پس نزدیک ستار کے یہ استدلال کیسا نافع اور یہ تمسک کیونکر
صحیح اور یہ عذر اوسکا کہ مین نے تو انہی مختصر الہدیا تھا کب قابل التفات سامعین ہوگا پھر سمجھنا چاہیے کہ معلل ہونا
حدیث کا یہ ہے کہ اوسمین کوئی سبب مخفی قادح صحت ہو اور ظاہرا وہ حدیث سبب قادح سے سالم ہو کما قال فی
مختصر کتاب الارشاد لابن الصلاح والعلۃ عبارۃ عن سبب قادح مع ان الظاہر السلامۃ منہ انتہی پس حدیث معلل کو
بعضے محدثین تعبیر کرتے ہین ساتھ معلول کے کما قال العلامۃ وجیہ الدین فی شرح شرح نخبۃ الفکر قد وقع فی عبارۃ
کثیر من المحققین کالترمذی والبخاری وابن عدی والدارقطنی وکذا فی عبارۃ الاصولیین والمتکلمین تسمیتہ ای المعلل
بالمعلول انتہی تو غایت معلل ہونے حدیث کی یہ ہے کہ اوسمین صحت مقدوح ہے اور مقدوح الصحۃ ہونے سے موضوع ہونا حدیث کا
لازم نہین دیکھو حسن لذاتہ اور حسن لغیرہ وغیرہ بعضی اوقات مین صحیح نہین ہوتی اور باوجود عدم صحت کے وہ موضوع
نہین ہو جاتی بلکہ محتج بہا ہوتی ہین بلکہ بعض محل مین معلل ہونے سے نفس متن حدیث مین ضعف بھی نہین ہوتا اسلئے
کہ کبھی تعلیل اسناد مین ہوتی ہے اور حدیث صحیح او معروف ہوتی ہے اور وہ تعلیل جو متن مین ہوتی ہے کبھی تو منافی صحت نہین ہوتی اور
کبھی ہے لیکن بالقطع دلالت اوپر موضوعیت حدیث کے نہین کرتی غایت اوسکی یہ ہے کہ دال ہوگی اوپر ضعف کے اور یہ امور ناظرین
اصول حدیث پر بہت اوضح ہین قال فی مختصر کتاب الارشاد لابن الصلاح ویکثر التعلیل بالارسال بان یکون راویہ اقوی ممن
وصل ویقع العلۃ فی الاسناد وہو الاکثر وقد یقع فی المتن فما وقع فی الاسناد قد یقدح فیہ وفی المتن کالارسال والوقف وقد یقدح فی
الاسناد خاصۃ ویکون المتن معروفا صحیحا کحدیث یعلی بن عبید عن الثوری عن عمرو بن دینار البیعان بالخیار غلط یعلی انما
ہو عبد اللہ بن دینار وتطلق العلۃ علی غیر مقتضیہا الذی قدمناہ ککذب الراوی وغفلتہ وسوء حفظہ ونحوہا من اسباب
ضعف الحدیث وسمی الترمذی النسخ علۃ واطلق بعضہم العلۃ علی مخالفۃ لا تقدح کارسال ما وصلہ الثقۃ الضابط حتی قال
من الصحیح صحیح معلل کما قیل منہ صحیح شاذ انتہی وکذا فی مختصر الاصول للسید الشریف الجرجانی وشرح نخبۃ الفکر
للعلامۃ وجیہ الدین العلوی انہ لیس نقدا دائمیا کالدال علی موضوعیۃ الحدیث نہین بلکہ ثبوت ضعف حدیث کا جیسے کہ
ابن حجر تقریب مین فرماتے ہین العاشرۃ من لم یوثق البتۃ وضعف مع ذلک بقادح والیہا الاشارۃ بمتروک الحدیث او متروک
او واہی الحدیث او ساقط انتہی پس قطع نظر کلام مہمل سے جو دال ہے اوپر شہرت متن حدیث کی اور روایت او صحابہ کی سے

سوا انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جسکے طرق مین طلیعت ضعف نہین اور تمثیل ابن صلاح سے وہی دال ہو اوپر
شہرت متن کے اور مقولہ عراقی سے جس سے ظاہر ہو تصحیح کرنا بعض طرق حدیث کو اور کلام مزی سے کہ اوس سے معلوم ہو
پہنچ جانا اس حدیث کا مرتبہ حسن کو نقل اس عبارت مقصودہ مولف سے بھی موضوعیت حدیث ثابت نہین
اسلئے کہ اس کلام مین طرق کو معلول اور واہی کہا ہے نہ متن حدیث کو اور بالفرض اگر متن حدیث کو معلول
اور واہی کہتا جب بھی دال اوپر موضوعیت کے نہوتا کما ذکرنا آنفا پس طرق کے معلول اور واہی کہنے سے موضوعیت
کیونکر ثابت ہوگی اور عدم ثبوت نزدیک احمد اور ابن راہویہ اور ابی علی اور حاکم کے موضوعیت حدیث کو نہین
چاہتا کما ہیں پر کتب اصول حدیث وفقہ مین عدم ثبوت کو نزدیک بعض محدثین کے دلیل موضوعیت نہین
کروانا اور مین ادعی فعلیہ البیان اور نقل مولف کی بیچ موضوعیت اس حدیث کے فوائد مجموعہ شوکانی سے تصحیح کو نہین
پہونچی ہر چند تجسس کیا یہ حدیث راقم نے نہ پائی چاہیے کہ مولف تصحیح نقل کریں اور جبتک تصحیح نقل نہو نقل کچھ مفید نہین
البتہ مجموعہ شوکانی مین حدیث اُطْلُبُوا الْعِلْمَ وَلَوْ بِالصِّيْنِ فَاِنَّ طَلَبَ الْعِلْمِ فَرِيْضَةٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ کو
لیا ہے اور اس مین اختلاف اقوال کا ہے حکم قطعی موضوعیت کا اوسپر بھی نہین کیا کما قال اُطْلُبُوا الْعِلْمَ وَلَوْ
بِالصِّيْنِ فَاِنَّ طَلَبَ الْعِلْمِ فَرِيْضَةٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ رواه العقيلي وابن عدي عن انس مرفوعا قال ابن حبان هو
باطل لا اصل له وفي اسناده ابو عاتكة وهو منكر الحديث وتعقب بانه قد روى له الترمذي وقد خرج هذا الحديث البيهقي
في الشعب وابن عبد البر في كتاب العلم قال في المختصر رواه ابن ماجه واحمد والبيهقي بلفظه مشهور واسانيده
ضعيفة وقد اورده ابن الجوزي في الموضوعات انتهى اب غور کا محل ہے کہ قاضی شوکانی نے اس حدیث کو
بھی حتما موضوع نہین کہا بلکہ اختلاف اقوال ذکر کیا ہے اور ظاہر الکلام اسکی ترجیح عدم موضوعیت مستفاد ہوتی
ہے کما لا یخفی علی الماہر المتدبر اور طلب العلم فریضۃ جو حدیث علیحدہ ہے اس کلام مین اسکی موضوعیت سے کچھ
بحث نہین اگر بالفرض حدیث اطلبوا العلم موضوع ہوتی جب بھی موضوعیت اوسکی موضوعیت حدیث طلب العلم
فریضۃ کو کہ حدیث مستقل ہے ساتھ سند علیحدہ کے مستلزم نہتھی چہ جائیکہ اسکی موضوعیت غیر ثابت اور مختلف فیہ ہے
اگر مولف عیاذا حکم موضوعیت طلب العلم فریضۃ کا اس کلام شوکانی سے جو باب حدیث اطلبوا العلم مین ہے سمجھا ہے
تو خود بہی وجہ حدیث شناسی اوسکی قابل غور ہے اور اگر یہ وجہ ہو کہ مولف نے شوکانی سے فقط یہ بات نقل کی ہے کہ ابن جوزی نے
اس حدیث کو موضوعات مین ذکر کیا ہے تو اوسکا ہم کہتے ہین کہ ابن جوزی نے حدیث اطلبوا العلم کو موضوعات مین
شمار کیا ہے نہ حدیث طلب العلم کو کما مر اور ثانیا یہ کہ ابن جوزی کے موضوع کہنے سے کیا حدیث حتما موضوع ہو جاتی ہے

۲۰

البتہ اگر کوئی ائمہ حدیث سے اثبات صحت یا حسن و غیرہ حدیث کا کرے تو ممکن ہے اور تنازع فیہ میں تو محققین نے تصحیح حدیث کی پس کلام ابن جوزی سے موضوعیت حتمی کہاں آ ثابت ہے کہ کلام شوکانی میں فقط نقل یہ ہے ابن جوزی سے لے لینا اور باقی کلام منافی دعوی موضوعیت چھوڑ دینا اور اس سے اثبات دعوی موضوعیت بنا رکھنا ایسا ہے کہ لا تقربوا الصلوٰۃ کو لے لینا اور وانتم سکاریٰ کو چھوڑ دینا اب منصفین سے امید ہے کہ شواہد عدم موضوعیت مذکور جس کی دعوی موضوعیت میں مؤلف کو بسبب اشتغال ہے اور استدلالات فاسد جن کا بیان فی الجملہ ہو چکا پیش کریں محمد طاہر پٹنی تذکرۃ الموضوعات میں فرماتے ہیں اطلبوا العلم ولو بالصین لابن عدی والبیہقی لفظہ مشہورۃ واسانید ضعیفۃ وفی المقاصد بزیادۃ فان طلب العلم فریضۃ علی کل مسلم وقال ضعیف بل قال ابن حبان باطل لا اصل لہ وذکرہ ابن الجوزی فی الموضوعات وکذا نقل فی اللآلی عن ابن حبان قال فی اسنادہ ضعفون قال المزی بعض طرقہ عن انس بن ہذہ ابوعاتکۃ منکر الحدیث طلب العلم فریضۃ البیہقی وقال متنہ مشہور واسنادہ ضعیف وقد روی من وجوہ کلہا ضعیفۃ قال الترمذی لم یخرج بکذب لاتہمتہ وقد جبد سند ابن حبان طرقا عن انس بن نصیفۃ الثانی لابن ماجہ لہ طرق کثیرۃ عن انس یصل مجموعہا مرتبۃ الحسن وفی الباب عن ابی سعید انتہی اور علامہ عبد الباقی الزرقانی مختصر مقاصد حسنہ میں فرماتے ہیں حدیث طلب العلم فریضۃ علی کل مسلم حسن وقیل صحیح انتہی اور حافظ جلال الدین السیوطی نے جمع الجوامع میں اس حدیث کو مع زیادہ نقل کیا ہے کہ قال طلب العلم فریضۃ علی کل مسلم وواضع العلم عند غیر اہلہ کمقلد الخنازیر الجوہر واللؤلؤ والذہب انتہی دیکھو مؤلف نے دعوی موضوعیت حدیث طلب العلم فریضۃ الخ کا کیا اور کیا کیا تغلیط و تحریف کی مگر بفضل اللہ سبحانہ سب محمل آ رہا ہے دو حدیثیں احادیث ثلثہ مرویہ امام میں انس سے جو دعوی موضوعیت ان میں کی بربان محرف و دلیل مزخرف ہی ہاتھ نہ آئی ناچار ویسمیں قول علامہ محمد امین کہ اصل اور تحقیق اصولی کو کام فرمایا اب کلام مختصر یہ ہے سنو اور نظر بصیرت آئین اور چشم انصاف میں کو ہاتھ سے مت دو کہ صاحب رد المحتار علامہ ابن عابدین بیچ باب ثبوت روایت امام کے انس رضی اللہ تعالی عنہ سے فرماتے ہیں قال ابن حجر وصح کما قال الذہبی انہ رآہ وہو صغیر وفی روایۃ قال رأیتہ مرارا وکان یخضب بالحمرۃ وجاء من طرق انہ روی عنہ احادیث ثلثۃ لکن قال ائمۃ المحدثین مدارہا علی من اتہمہ الائمۃ بوضع الاحادیث قال بعض الفضلاء وقد اطال العلامۃ طاش کبری فی شرح القول الصحیح فی اثبات سماعہ منہ والمثبت مقدم علی النافی انتہی یعنی ابن حجر فرماتے ہیں تحقیق صحیح ہے موافق کہنے ذہبی کی کہ امام نے انس رضی اللہ تعالی عنہ کو دیکھا ہے اور امام اس وقت صغیر السن تھے اور ایک روایت میں یہ کہ امام نے فرمایا کہ دیکھا میں نے انس رضی اللہ تعالی عنہ کو بارہا اور وہ خضاب فرمایا کرتے تھے ساتھ سرخی کے اور بہت طریقوں



[illegible]

مروی ہے کہ امام نے روایت کین انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے تین حدیثین لیکن کہا ائمہ حدیث نے کہ مدار ان حدیثون کا اوپر ان لوگون کے ہے جنکو تہمت کیا ہے ائمہ حدیث نے ساتھ وضع احادیث کے۔ انتہی ترجمہ کلام ابن حجر کا ہو چکا اور اس کلام ابن حجر اور امام ذہبی سے کہ مؤلف نے قبول کیا ہے تابعیت امام ثابت ہو چکی سو اسلئے کہ رویت صحابی کی مسلمان کو تابعی بنا دیتی ہے کما مر بھی آزید ما سبق لیکن روایت کرنی احادیث ثلثہ میں استدراک ابن حجر سے تردد ہے۔ اس مین کہتا ہون کہ یہ استدراک موجب تردد نہین اسلئے کہ معنی اس کلام محدثین کے کہ مدار احادیث مرویہ امام کا متہمین بالکذب کے ہی کیا ہین اگر یہ معنی ہین کہ امام سے ان احادیث کو متہمین نے روایت کیا تو یہ بات صریح البطلان ہے کہ امام سے کسی متہم نے بواسطہ یا بلا واسطہ ان احادیث کو روایت نہین کیا بلکہ یہ روایت امام کی ابو معشر طبری اور جلال الدین سیوطی کتب محققین سے نقل کرتے ہین اور اسکو قبول فرماتے ہین اور اگر یہ معنی ہین کہ امام کے شیوخ مین کوئی متہم ہے تو یہ بھی اظہر البطلان ہے اسلئے کہ امام ان احادیث کو انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نقل کرتے ہین اور اگر مراد یہ ہے کہ ان احادیث کو جو امام نے انس سے روایت کیا ہے بعض متہمین بالکذب نے بھی روایت کیا ہے ساتھ اسناد اپنی کے تو جواب یہ ہے کہ پھر احادیث موضوع کیونکر ہونگی نہایت یہ ہے کہ یہ احادیث ساتھ ان اسانید کے جو متہمین سے نے ذکر کی ہین متروک ہونگی نہ موضوع اور ساتھ اسناد امام کے کہ وہ ثقہ عدل ضابط ہو متورع ہین مقبول اور صحیح ہونگے بلکہ باسانید متہمین بھی ان احادیث کو متروک نہین کہہ سکتے ہو اسلئے کہ تم کسی حدیث کو جب متروک ٹھہراتے ہیں کہ اسکی روایت مین تفرد متہم کا ہو قال فی شرح نخبۃ الفکر الثانی من اقسام المردود و ہو ما یکون لسبب تہمۃ الراوی بالکذب ہو المتروک انتہی قال شارحہ العلوی جعلہ قسما مستقلا وسماہ متروکا لان اتہام الراوی بالکذب مع تفردہ لا یسوغ الحکم بالوضع انتہی اور اس محل مین جب ان احادیث کو امام نے بھی انس سے روایت کیا تو متہمین بالکذب کو تفرد کہان ہوا اب علامہ محمد امین نے جو جواب استدراک مین نقلا من بعض الفضلاء تحقیق بلیغ فرمائی اسکو سنو کہ فرماتے ہین بعض فضلاء نے کہا کہ علامہ ملا علی قاری کی بہت معتدل صحیح ہے باب روایت کے کہ امام نے حضرت انس سے سماع کی ہے اب مقابلہ روایات صحیحہ اثبات میں خبر نفی رویت امام کی انس سے قابل اعتبار و قبول نہین اسواسطے کہ صورت تمانع فیما بین اثبات مقدم ہے اور نفی کے مین کہتا ہون توضیح اسکی یہ ہے کہ اخبار عن النفی نزدیک محققین اہل اصول کے حکم شہادت مین ہو اور مرتبہ شہادت علی النفی غیر معتبر خصوصا مقابلہ شہادت علی الاثبات مین کالعدم ہے اسیطرح اخبار نفی ملاقات و رویت امام صحابہ سے مقابلہ اخبار اثبات ملاقات و رویت مین ساقط اور لغو ہے جیسا کہ مذہب امام شافعی اور قول مختار

امام نووی سے قال فی مسلم الثبوت المثبت مقدم علی النافی کما فی الشهادة عند الکرخی والشافعیة انتہے
اور وجہ اسکی یہ ہے کہ اگر نافی کو مقابلہ مثبت مین ترجیح دین تو دو مرتبہ نسخ ماننا پڑیگا اسواسطے کہ عدم اور نفی
اشیا مین اصلی ہے جس وقت کوئی امر مثبت اس نفی پر آیا تو نفی منسوخ ہوگئی پھر مقابلہ اس مثبت مین جب کوئی
نافی پڑا پس اگر ہم اس نافی کو اوپر مثبت کے ترجیح دین تو نسخ مکرر لازم آویگا اسلئے کہ پہلی مثبت نے نفی اصلی کو نسخ کیا
اور پھر نافی جاری نے جس وقت ترجیح پائی تو اثبات عارضی کو جو نفی اصلی پر عارض ہولیتا اور اسکو نسخ کیا تھا
منسوخ کیا پس نسخ دو مرتبہ لازم آویگا اور حتی الوسع اہل اصول تکرار نسخ سے پرہیز کرتے ہین اور ایک وجہ ترجیح
مثبت کی یہ ہے کہ مثبت مشتمل ہے زیادت علم پر نفی اور مثبت علم لیتا اولی ہے غیر سے جیسے مقابلہ جرح و تعدیل مین
جرح کو ترجیح دیتے ہین بسبب اشتمال جرح کے اوپر زیادت علم کے اور ایک وجہ یہ ہے کہ نافی موکد ہے نفی اصلی کا اور مثبت موسس
امر جدید کا اور تاسیس اولی ہے تاکید سے قال فی التلویح او تحصیل للثانی اولی لئلا یلزم تکرار النسخ بتغییر المثبت للنفی الاصلی
ثم النافی للاثبات و ایضا المثبت مشتمل علی زیادة العلم کما فی تعارض الجرح والتعدیل تحصیل الجرح اولی ولان المثبت
موسس والنافی موکد والتاسیس خیر من التاکید انتہے لیکن ترجیح مثبت نافی پر جو مستفاد ہے ان وجوہ
سے جب ہے کہ نفی مبنی اور معتمد اوپر کسی دلیل کے کہ وہ واقع مین اثبات ہی نہو اسواسطے کہ جس وقت نفی معتمد علی
الاثبات ہوئی تو نفی صرف بوجہ اثبات سے مقابل نہو سکتی تہی بلکہ بسبب اعتماد اور استناد کے
طرف اثبات کے مقابل اثبات کے اور صالح معارضہ اثبات کے ہوئی اب یہان اہل تحقیق واسطے ترجیح
محتاج ہوے طرف وجوہ کی پس محققین اہل اصول نے اسی سبب سے مطلقا اثبات کو نفی پر ترجیح نہین دی اور تفصیل
اختیار کی قال فی مسلم الثبوت والمختار ان کان النفی بالاصل فیقدم الاثبات تقدیم الجرح علی التعدیل کخبر ترجیح
بریرة حین اعتقت لان عبدیتہ کانت معلومة فالاخبار بہا بالاصل وان کان مما یعرف بدلیلہ تعارضا وطلب
الترجیح کالاحرام فی تزوج میمونة نفیا للحل اللاحق علی الاشہر بدلیل علیہ ہیئة مخصوصة فعارض روایة تزوجہا وہو
حلال انتہے بقدر الحاجة یعنی مختار یہ ہے کہ اگر خبر نفی کی مبنی اوپر اصل کے ہے یعنی جیسی اصل مین شے تہی مخبر نے
اسے عدم اصلی پر بنی کرکے خبر نفی دی اور کسی قرینہ محسوسہ پر مثل اہتمام حکایت خبر کا نکیا تو اسوقت مین ترجیح
اثبات کو دیجائیگی مانند تعارض جرح و تعدیل کے کہ جرح کو ترجیح دیجاتی ہے اسلئے کہ خبر تعدیل کی مبنی ہے اوپر
اصل حال مسلمان کے کہ وہ عدالت ہے اور خبر جرح کی مثبت ہے امر عارض زائد کی جیسے خبر حریت مغیث زوج بریرہ
کی وقت آزاد ہونے بریرہ کے مثبت ہے اور خبر عبدیت کی نافی ہے اور مبنی ہے اوپر اصل حال زوج بریرہ کے کہ اس

فی موضع من الاسناد عن واحد فہا ہو الصحیح الذی ذہب الیہ الجمہور والخطیب ابن عبد البر وغیرہما
من المحدثین ان المنقطع المتصل اسنادہ علی ای وجہ کان انقطاعہ بحیث یشمل المرسل والمعضل المعلق
لکن اکثر ما یستعمل فی روایۃ من دون التابعی عن الصحابی کمالک عن ابن عمر انتہے بقدر الحاجۃ پس اگر
منقطع سے مراد مؤلف کی معنی اول ہین تو یہہ قسم شامل ہے مرسل وغیرہ کو بھی اور اسجگہہ اقسام منقطع میں
قول مذکور مرسل ہوگا اسلئے کہ مرسل کہتے ہین اُس حدیث کو کہ جسکی اسناد مین سے تابعی کے بعد کا راوی
ساقط ہو یعنی تابعی صغیر یا کبیر روایت کرے حدیث کو ساتھہ حذف صحابی کے اور کہے قال رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کذا او فعل کذا او فعل بحضرتہ کذا او نحو ذلک انتہی کما ہو مصرح فی شرح نخبۃ الفکر اور اسکی قبول او حجیت
مین اختلاف مشہور ہے وقد مر نبذ منہ فی اول الکتاب پس اُسکو علی الاطلاق مردود کہنا اور حجیت سے
ساقط کرنا کسطرح صحیح ہوگا بلکہ امام اور صاحبین اور امام مالک اور ابراہیم نخعی اور حماد بن سلیمان وغیرہم
سب اسکو حجت گردانتے ہین اور کلام منسوب بطرف میزان اعتدال کے صریح دال ہے اسپر کہ قول مذکور نخعی
مرسل ہے لیکن یہہ جو کہا ہے کہ حضرت ابن مسعود وغیرہ رضی اللہ تعالی عنہم سے یہہ ارسال کرین تو وہ حجت
نہین مبنی ہے قول بعض پر خلاف التحقیق اور اگر معنی ثانی منقطع کی جو اکثر مستعمل ہین مراد ہوں تو یہان منقطع
صادق ہی نہین آتا اسلئے کہ ابراہیم نخعی تابعی تھے اور اسمین شرط یہہ ہے کہ تابعی سے تحت کا راوی نسبت
حدیث کی طرف صحابی کے کرے اور ثانیاً یہہ کہ تعریف منقطع مین یہہ امر ماخوذ ہے کہ نسبت حدیث کی
طرف رسول اللہ صلعم کے یا طرف صحابی کے کیجاوے لیکن کوئی راوی سند مین سے ساقط ہو پس شرائط
کہاں اور قول ابراہیم نخعی مین نسبت حدیث کی طرف رسول اللہ صلعم یا صحابی کے تا اسقاط راوی کے
کہاں ہے پس اُسکو منقطع کہنا ہی صحیح نہین اور کلام میزان الاعتدال اُسکی طرف متوجہ ہی نہین تو حجیت سے ساقط
کسطرح ہوگا اور ظاہر یہہ ہے کہ کلام ابراہیم نخعی کا موافق اصطلاح اہل حدیث کے حدیث موقوف ہوگا چنانچہ علامہ
ابن الاثیر مقدمہ جامع الاصول مین بیان قسم رابع موقوف مین فرماتے ہین الرابع ما یوہم لفظہ مسند
ولیس بمسند کما روی المغیرۃ ابن شعبۃ قال کان اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقرعون بابہ
بالاظافیر فہذا یوہم لذکر رسول اللہ صلعم انہ مسند ولیس کذلک انما ہو موقوف علی الصحابی حکی عن اقرانہ من
الصحابۃ فعلا ولم یسندہ الی واحد منہم انتہی پس حدیث موقوف علی التابعی بشرائط المعتبرۃ مقبول ہوتی ہے
کسی نے اُسکو مطلقاً حجیت سے ساقط نہین کیا اور ابراہیم نخعی مین شرائط قبول خبر کہ وہ عدالت اور ضبط اور عقل اور اسلام ہے

موجود مین پہر اونکی حدیث کو حجت سے ساقط کرنا یعنی پیدا اور کلام صاحب محلی کا جواب پیشتر ہم دیکر ہین حاجت اعادہ نہین لیکن یہ جو لکھا ہی کہ عدم نسخ تغلیس اس سے معلوم ہوتا ہی کہ عمر رض نے اپنے عمال کو اور ابی موسی اشعری کو لکھ بہیجا تہا کہ نماز صبح اسوقت مین پڑہین کہ ستارے مشتبک ظاہر ہون پس اگر تغلیس منسوخ ہوتی تو عمر رض اور ابی موسی اشعری پر مخفی نہوتے تو جواب اسکا اولا یہ ہی کہ حضرت علی رض سے پیشتر منقول ہو چکا کہ نہایت اسفار مین نماز فجر ادا فرماتے تھے کما رواہ الطحاوی وغیرہ پس اگر تغلیس مستحب ہوتی تو حضرت علی رض بر کہ رفیق خاص اور معدود ہیج اہل بیت رسالت کے تھے مخفی نہوتی فما ہو جوابکم فہو جوابنا اور ثانیا یہ کہ خبر کتابت عمر انکی طرف عمال اپنے کے جو صاحب محلی نے نقل کر بدون بیان اسناد کے قابل قبول نہین جب اسناد اسکی ذکر کرتا تو اوسکے رد و قبول مین نظر کیجاتی پس بمجرد بیان صاحب محلی یہ نقل قابل حجیت نہین ہی ثالثا یہ کہ ہمکو نفس تغلیس کے نسخ کا تو دعوی نہین ہی البتہ استحباب تغلیس کو نسخ کہا جاتا ہی اور نفس تغلیس کو ہم جائز کہتے ہین پس ممکن ہی کہ حضرت عمر رض نے بمصلحت احتراز تفویت فرض کی اس محل مین جواز کو اختیار فرمایا ہو یعنی جو لوگ بلاد بعیدہ مین نو مسلم تھے اور انکو صحبت بعد مدینہ طیبہ کے اور نزدیکی زمانہ کفر کی اور عدم احتیاط حفظ اوقات نماز کی ادا کرنا اس مستحب کا دشوار تھا پس اگر انکو ساتھ وقت مستحب فجر کے جو وہ اسفار تھا امر کیا جاتا اور حال یہ ہی کہ وقت نماز فجر وقت ہی نوم شیرین اور سستی طبع کاہلین کا تو محتمل تھا کہ نفس وقت انکے ہاتھ سے چھوٹ جاتا اور نماز قضا کر دیتے لہذا عمال کو حکم فرمایا کہ وقت اشتباک نجوم کے نماز پڑھین تا متبعین حال کے عادی ہون اول سے جاگنے کے اور دفع ہو احتمال قضای نماز کا اس تقدیر پر اور صحابہ کرام رض انکے امر کا انکار کیون کرتے اور یہ جو حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کا نماز فجر کو ساتھ سورہ بقر کے اور حضرت عمر رض کا ساتھ سورہ یوسف کے ادا کرنا مولف نے ثابت نہین کیا اور شاہی محتمل ہی کہ واسطے بیان جواز کے ہو آور وہ جو ابن ماجہ سے بروایت مغیث ابن سمی نقل کیا ہے کہ عبد اللہ ابن الزبیر رض نے نماز فجر غلس مین پڑہی پہر مین نے ابن عمر رض سے پوچھا کہ یہ نماز کیسی پڑہی تو انہون نے فرمایا کہ ہماری نماز ساتھ رسول اللہ صلعم کے اور ابو بکر اور عمر رضی اللہ عنہما کی اسیطور پر تھی لیکن جب عمر رض مجروح ہوے تو عثمان رض نے اسفار فرمایا ہمکو مضر نہین اسلئے کہ اول تو خود یہ روایت مخالف ہی روایت ثانیہ کے جسکو ناقل متصل اس روایت معتبر کے نقل کرتا ہی ابن ابی شیبہ سے کہ زمان عثمان رض مین لوگ تغلیس کیا کرتے تھے پس جبر اسفار کرنی حضرت عثمان رض کی بعد مجروح ہونے حضرت عمر رض کے منافی ہی

اور لائق قبول نہین اور ثانیاً یہ کہ سوال مغیث ابن سمی کا تو یہ تہا کہ جب اسفار امر مستحب ہی تو پہر تغلیس کا
اس امر مستحب سے کیون واقع ہوا اسکا جواب عبد اللہ بن عمر نے یون دیا کہ ہمنے ساتہ رسول اللہ صلعم کے
ساتھ حضرت ابی بکر اور عمر کے غلس مین نماز پڑہی ہی پس اس کلام سے فقط یہ امر لازم ہی کہ نماز غلس کی
بہی واقع ہوئی خواہ وہ منسوخ ہو یا اختیار کرنا اوسکا واسطے بیان جواز کے ہو یا اسمین کوئی مصلحت
اخری مرعی ہو اس صورت مین استحباب اسفار اس سے دفع نہین ہوتا اور نہ مداومت تغلیس کی بہی جاتی پس
کوئی دلیل مؤلف کی دافع استحباب اسفار کی پایہ ثبوت کو نہ پہونچی اور یہ جو مولف نے لکہا کہ غلس کو غلس داخل
مسجد پر محمول کرنا تحریف ہی اور بقول مولوی سنبہلی کے خط نصرانیت ہی خیال ہی خام اور سودا ہی نا منزع بلکہ
بے ادبی ہی ساتہ ائمہ دین کے اور جرأت ہی اوپر فقہاء مجتہدین کے نعوذ باللہ سبحانہ منہا و من جمیع ما کرہ اللہ
سبحانہ اور یہ جو بیان اس دعوی مین کیا ہی کہ حدیث عائشہ مین غلس وقت انقلاب کے مسجد سے گہرون
کیطرف بیان کیا ہی نہ حالت اقامت مسجد مین کلام ہی بیجا محل اور ویسی ہی انہون نے مولف معیار کو
بہلاکت اور طعن ائمہ دین مین مبتلا کیا ہی اسواسطے کہ مضمون حدیث عائشہ رض کا تو یہ ہی کہ عورتین نماز فجر مین
حاضر ہوتی تہین اور بعد اتمام نماز کے وہ رجوع کرتی تہین طرف گہرون اپنے کی تو بسبب تاریکی کے پہچانی
نہین جاتی تہین اب غور کرو کہ یہ انقلاب مصلیات جو عبارت ہی رجوع سے حرکت ہی کہ وہ زمانے
بغیر نہین آتی پس جسوقت وہ عورتین نماز پڑہکر مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے نکلتی تہین تو لامحالہ
ایک زمانہ معین مین ساتہ چلنے کے اور قطع کرنے مسافت اندرون مسجد کی باہر نکلتی ہونگی تو بالآنکہ مسجد نبوی
مین نمازی کثیر ہوتے تہے اور داخل مسجد مین بہت سا بعد تہا بسبب تاریکی کے جو اسوقت اندرون مسجد کے
ہوتی تہی وہ عورتین اسحالت انقلاب و رجوع مین پہچانی نہین جاتی تہین اس محل مین یہ توہم کیونکر
پیدا ہوا کہ یہ غلس اگر حالت اقامت مسجد مین ہو تو یہ معنی بن سکین اور اگر وقت رجوع کے ہو تو یہ معنی بن سکین
بہلا وقت انقلاب مصلیات کے غلس اندرون مسجد جاتا رہیگا اور وقت اقامت کے باقی ہوگا
وہ عورتین وقت رجوع کے بمجرد ارادہ رجوع کے نظرون سے غائب ہو جائینگی ایسی بات تو عاقل کی شان سے
بہت مستبعد ہی مؤلف معیار نے یہ امر نسوچا کہ رجوع اور انقلاب ساتہ حرکت کے ہوتا ہی اور تا اتمام
مسافت داخل مسجد کے راجع کو حدود مسافت اندرون مسجد مین ہونا ضروری ہی پس اسحالت مین
وہ راجع منجملہ احکام کے ساتہ اس حکم کے بہی موصوف ہوگا کہ بسبب تاریکی کے پہچانا نجاوے

پس اس توجیہ توجیہ کو الفاظ حدیث سے کیا منافات ہے کہ اسکو تحریف قرار دیا اور خط الفرائیہ میں لکھا ہے جو کہا ہے پس دیکھو کہ اس قول سے تاریکی خاص مسجد میں کہان سمجھی جاتی ہے مثل کلام سابق کے باطل ہے اسلئے کہ مین نے یہ دعوی نہین کیا کہ لفظ غلس سے تاریکی خاص مفہوم ہوتی ہے بلکہ ہم تو یہ کہتے ہین کہ غلس مطلق اس جگہہ اس فرد خاص مین متحقق ہے باینطور کہ مرد و عورتین مسجد مین نماز کیلئے جمع ہوتی تہی اور باوجودیکہ اندرون مسجد کی مسافت قلیل تہی لیکن باعث تاریکی کے جو اوسوقت اوس محل مین واقع تہی مرد عورتون کو پہچانتے نہتے اور سبب تاریکی کا یہ تہا کہ سقف مسجد کی نیچی اور جہکی ہوئی تہی اور چراغ مسجد مین اس وقت مین روشن نہین کئے جاتے تہے اور بیان حضرت عائشہ کا قرینہ صریحہ ہے اوپر اس توجیہ کے اسلئے کہ دروازہ حجرہ اونکی کا اندرون مسجد تہا پس جب بعد اتمام نماز کے یہ اپنے حجرہ مین تشریف لیجاتی تہین اوسیوقت اور عورتین بہی رجوع کرتی تہین اور اوسیوقت اوس محل مین غلس کے سبب سے اونکو کوئی نہین پہچانتا تہا تو بہت ظاہر ہے کہ مراد غلس مذکور سے وہی غلس خاص داخل مسجد ہے اور اسیطرح اسحال کو حضرت عائشہ نے روایت کیا اسیطرح اور صحابہ نے بہی اسی حال کو روایت کیا ہے پس اور صحابہ کے روایت کرنے سے یہ امر لازم نہین آتا کہ مراد غلس سے غلس بیرون مسجد ہو البتہ محتمل ہے جیسا کہ غلس اندرون مسجد محتمل ہے لیکن جب بیان حضرت عائشہ کا باعث ہوا نے دروازہ حجرہ اونکے کے اندر مسجد کے محتمل غلس بیرون مسجد کا نہین اور صحابہ آخر نے وہی حال بیان کیا جو حضرت عائشہ نے بیان فرمایا پس بالضرور کلام صحابہ آخر مین بہی احتمال غلس بیرون مسجد ساقط ہوا اور وہی غلس جو کلام حضرت عائشہ مین مراد تہا متعین ہوا اور یہ جو قائل منصف نے وضع کیا ہے کہ استحباب اسفار سایہ شبہات رکیکہ مولف کے اوٹہہ گیا اور تغلیس اگر مستحب تہی تو منسوخ ہو گئی اور تغلیس جو منقول ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا صحابہ کرام سے محمول ہے اوپر بیان جواز یا مصالح آخر کے نہ یہ کہ مستحب ہے قال صاحب العنایۃ فی حاشیۃ علی الہدایۃ واستدلال الشافعی بحدیث عائشۃ قالت کان النساء ینصرفن الخ و لان فی ہذا مسارعۃ فی اداء العبادۃ وہو مندوب الیہ لقولہ تعالی وسارعوا الی مغفرۃ من ربکم ولنا حدیث رافع ابن خدیج ان النبی علیہ السلام قال اسفروا بالفجر فانہ اعظم للاجر ولان فی الاسفار تکثیر الجماعۃ وفی التغلیس تقلیلہا وما یودی الی تکثیر الجماعۃ کان افضل ولان المکث فی مکان الصلوۃ حتی تطلع الشمس مندوب الیہ قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم من صلی الفجر ومکث حتی تطلع الشمس فکانما اعتق اربع رقاب من ولد اسمٰعیل واذا اسفر بہا تمکن من احراز ہذہ الفضیلۃ وعند التغلیس قل ما یتمکن منہ واما حدیث

٣٢٧

عائشة قال الصحيح من الروايات ان اخبار رسول الله صلعم بصلوة العصر ان ثبت التغليس فلعله كان خرج الى سفر او كان
ذلك حين يحضر النساء الصلوة بالجماعة ثم انتسخ ذلك حين امرن بالقرار في البيوت واما الجواب عن تعلقه
بالاية فجعلنا المسارعة الى مغفرة الله انما يكون في المسارعة الى الشئ الذي هو فضل عند الله من غيره وذلك
في تكثير الجماعة لا في تقليلها ولكن لا يكون ذلك في التغليس فكان في التنوير مسارعة الى المغفرة لا في التغليس مع
ان الاية عامة فحملها على بعض الصلوات بدليل ما رويناه كذا في المبسوط والمعنى الفقهي فيه ان تاخير العصر الى
آخر الوقت امر مباح بالاجماع لا كراهة فيه وتقليل الجماعة مكروه كذلك اتفاق الناس على جواز التغليس والجمع
الى احد الامرين ما ازعاج الناس لاول الوقت ففيه حرج لانه امر بخلاف العادة واما تقليل الجماعة فهو ما ستكره
ان رسول الله صلى الله عليه وسلم نهى معاذا عن تطويل القراءة وعلل بتنفير الناس عن الجماعة وطول القراءة
في الصلوة في الاصل سنة فوق تعجيل الصلوة ثم ورد النهي عن تلك لتضمن تطويلها التأدي الى تقليل الجماعة فلا
يكون منهيا عن اداها اذا لتأدي الى تقليل الجماعة اولى كذا في الاسرار انتهى **قال صاحب التنوير** مسئله تيسرا بيج
بيان وقت مستحب ظہر کا ہے **قال مؤلف المعيار** کئی حدیثون سے معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت صلعم شدت
گرمیون مین بھی نماز اول وقت مین پڑھتے تھے اور اسکی رغبت دلاتے تھے **اقول** ماحصل کلام مولف معیار
اس جگہ یہ ہے کہ احادیث ابراد بالظہر اور احادیث تبکیر بالظہر مین جمع کرنا ممکن ہے پس اختیار کرنا نسخ تبکیر کا موسم
گرمی مین ساتھ احادیث ابراد کے خلاف قاعدہ محدثین کے ہے اسلئے کہ جبتک حدیثین متعارضین مین جمع ہو سکتا ہو
نسخ کیطرف رجوع نہین کرتے پس جواب اسکا یہ ہے کہ اگر جمع بغیر تعسف کے ممکن ہو تو جمع کیا جاتا ہے اور جو
جمع حدیثین مین بتعسف اور تکلیف ہو اور خلاف ظاہر بلا قرینہ صارفہ اختیار کرنا پڑے تو وہ جمع نزدیک
محدثین کے بلکہ نزدیک کسی کے علماء محققین مین سے معتبر نہین چنانچہ یہ عبارت شرح شرح نخبۃ الفکر جسکو مولف نے
استناد دعا اپنے مین نقل کیا ہے دال صریح ہے اسپر وان کانت المعارضة بمثله فلا یخلوا اما ان یمکن الجمع بین
مدلولیہا بغیر تعسف اولا فان امکن الجمع فهو المسمی مختلف الحدیث والا فهو الناسخ والمنسوخ انتہی مختصراً پس یہ
جو مؤلف نے درمیان احادیث تہجیر اور احادیث ابراد کے زمانہ صیف مین باینطور جمع کیا ہے کہ احادیث
تہجیر محمول ہین افضلیت اور سنیت پر اور احادیث ابراد محمول رخصت پر ہین واسطے ان لوگون کے جو مشقت
گرمی اوٹھا نہین سکتے اور ضعیف ہین سراسر تعسف ہے اسواسطے کہ لفظ ابردوا بالظہر کا جو عام ہے تخصیص
مخالب ڈون مخالف کو نہین چاہتا اسمین منشا مراد لینا بلا وجہ کیونکر ہوسکتا ہے نا یہ کہ بخاری مین ان

سے مروی ہے کہا اونہون نے فرمایا کہ رسول اللہ صلعم کا دستور یہ تہا کہ موسم سردی مین نماز ظہر مین تکبیر کرتے
تہے اور موسم گرمی مین ابراد کیکے نماز پڑہتے تہے کما قال حدثنا محمد بن ابی بکر المقدمی قال حدثنا حرمی بن
عمارۃ قال حدثنا ابو خلدۃ ہو خالد بن دینار قال سمعت انس بن مالک یقول کان النبی صلی اللہ علیہ
وسلم اذا اشتد البرد بکر بالصلوۃ واذا اشتد الحر ابرد بالصلوۃ یعنی الجمعۃ وقال یونس بن بکیر اخبرنا
ابو خلدۃ وقال بالصلوۃ ولم یذکر الجمعۃ وقال بشر ابن ثابت حدثنا ابو خلدۃ صلی بنا امیر الجمعۃ ثم قال لانس
کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یصلی الظہر انتہی اور مذکور روایت بشر ابن ثابت مین سوال وقت نماز ظہر سے
پس جواب انس بن مراد صلوۃ سے صلوۃ ظہر ہے اور موافق روایت حرمی بن عمارہ کی سوال وقت نماز جمعہ کی
تہا پس صلوۃ جو جواب مین مذکور ہے موافق تفسیر بخاری کی محمول ہوگی اوپر صلوۃ جمعہ کی لیکن چونکہ وقت
جمعہ اور ظہر ایک ہے تو حکم ظہر کا بہی اس سے معلوم ہو جائیگا اسی نظر سے ابن بطال نے اس حدیث سے دلیل پکڑی
ہے اوپر اتحاد وقت جمعہ و ظہر کی کما قال العینی ان ابن بطال استدلال بہ ان وقت الجمعۃ وقت الظہر لان
انسا سوی بینہما فی جوابہ الحکم المذکور حتی قیل لیث کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یصلی الظہر انتہی اب محل غور ہے کہ
ابراد الطریق رخصت ہے طرف ضعفا کی تہا تو رسول اللہ صلعم بنفس نفیس مع صحابہ کرام رضوان اللہ تعالی علیہم اجمعین
کہ نوبت تحمل مشقات کی بیچ ادای احکام الہیہ کے تہے کیون کرتے تہے اور سیہ شرح طحاوی نے بسند ابن مسعود کی
روایت کیا ہے انہ رای رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یعجلہا فی الشتاء ویؤخرہا فی الصیف
اور مغیرۃ بن شعبہ سے روایت کیا ہے کہ کہا انہون نے کہ پہلے ہم ساتھ رسول اللہ صلعم کے نماز ظہر مین تہجیر کرتے
تہے پہر بعد اوسکے فرمایا کہ ابراد کرو گرمیون مین کہا قال کنا نصلی مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
الظہر بالہاجرۃ ثم قال ابردوا بالصلوۃ فان شدۃ الحر من فیح جہنم اور یہ ابن ماجہ نے بہی
روایت کیا ہے پس نسخ تہجیر نسبت موسم گرمی کے صریح ہے پہر تاویل مذکور موقعت کیونکر قبل سکی ہے
جمہور محدثین اور امام ابی حنیفہ اور امام شافعی اور امام مالک اور امام احمد نے استحباب ابراد کا موسم
گرمی مین قول کیا اور حدیث خباب کو جو بادلین تاویل مذکور مؤلف معیار کا مستند ہے یا منسوخ
کہا یا محمول کیا اسپر کہ انہون نے تاخیر زائد وقت ابراد معین سے چاہی تہی اور اجازت اوسکی رسول اللہ
صلعم سے طلب کی تہی پس رسول اللہ صلعم نے اونکی استدعا قبول نہ فرمائی اور احادیث جو فضیلت تعجیل پر
دال ہین بر تقدیر عموم نسبت موسم گرمی کی نسخ قرار دین اور ابراد کو مطلق ٹہرایا اور حدیث

ابرد کو مقید پس جب مطلق کو غیر موسم گرمی پر بقرینہ احادیث ابراد کے محمول کرلیں گے تو حاجت نسخ کا نہ رہی
بھی نہ رہیگی قال الشیخ عبد الباقی الخ قال فی شرح الموطا وحدیث ابی ذر صریح فی ذلک حیث قال کنا مع النبی
صلی اللہ علیہ وسلم فی سفر فاراد المؤذن ان یؤذن فقال صلی اللہ علیہ وسلم ابرد حتی رأینا فیئ التلول
رواہ البخاری ومسلم والحامل لہم علی ذلک ای افضلیۃ التبکیر مطلقا حدیث خباب شکونا الی رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم حر الرمضاء فی جباہنا واکفنا فلم یشکنا رواہ مسلم ای لم یزل شکوانا وتمسکوا ایضا بالاحادیث الدالۃ علی
فضل اول الوقت وبان الصلوۃ حینئذ اکثر مشقۃ فیکون افضل والجواب عن حدیث خباب انہ محمول علی انہم طلبوا
تاخیرا زائدا عن وقت الابراد وہو زوال حر الرمضاء وذلک قد یستلزم خروج الوقت فلذلک لم یجبہم او ہو منسوخ
باحادیث الابراد فانہا متاخرۃ عنہ واستدل الطحاوی بحدیث المغیرۃ کنا نصلی مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
الظہر بالہاجرۃ ثم قال لنا ابردوا بالصلوۃ رواہ احمد وابن ماجہ برجال ثقات وصححہ ابن حبان ونقل الخلال
عن احمد انہ آخر الامرین من النبی صلی اللہ علیہ وسلم وجمع بعضہم بین الحدیثین بان الابراد رخصۃ والتعجیل افضل
وہو قول من قال انہ امر ارشاد وعکسہ بعضہم فقال الابراد افضل وحدیث خباب یدل علی الجواز وہو الصارف
للامر عن الوجوب وفیہ نظر لان الظاہر منع التاخیر وقیل معنی قول خباب فلم یشکنا لم یحوجنا الی الشکوی بل
اذن لنا فی الابراد حکی عن ثعلب ویردہ ان فی الخبر زیادۃ رواہا ابن المنذر بعد قولہ فلم یشکنا وقال اذا زالت
الشمس فصلوا واحسن الاجوبۃ کما قال المازری الاول والجواب عن احادیث اول الوقت انہا عامۃ او مطلقۃ
والامر بالابراد خاص فہو مقدم ولا التفات الی من قال التعجیل اکثر مشقۃ فیکون افضل لان الافضلیۃ لم تنحصر فی الاشق بل
قد یکون الاخف افضل کقصر الصلوۃ فی السفر ذکرہ الحافظ انتہی اور یہ جو مؤلف نے ایک بارہ قول نووی کا
نقل کیا یعنی بعض نے جمع بین الحدیثین یوں کیا ہے کہ ابراد رخصت ہے اور تعجیل افضل اور مستند انکا حدیث خباب
ہے جواب اسکا ابھی اوپر کلام زرقانی میں صریح ہو چکا باینکہ یہ قول بعض کا ہے جمہور کا اور مخالف ہے احادیث صحیحہ کے
پس قابل قبول نہیں چنانچہ پورا کلام امام نووی کا جسکو مؤلف نے تعصبا حذف کر دیا اسپر دال ہے وہو
سنو قولہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا اشتد الحر فابردوا بالصلوۃ وذکر مسلم بعد ہذا حدیث خباب شکونا الی
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حر الرمضاء فلم یشکنا قال زہیر قلت لابی اسحاق افی الظہر قال نعم قلت افی
تعجیلہا قال نعم اختلف العلماء فی الجمع بین ہذین الحدیثین فقال بعضہم الابراد رخصۃ والتقدیم
افضل واعتمدوا حدیث خباب وحملوا احادیث الابراد علی الترخیص والتخفیف فی التاخیر وبہذا قال

بعض اصحابنا وغیرہم وقال جماعتہ حدیث خباب منسوخ باحادیث الابراد وقال آخرون المختار استحباب
الابراد ولاحادیث فیہ واما حدیث خباب فمحمول علی انہم طلبوا تاخیرا زائدا علی قدر الابراد لان الابراد ان یؤخر بحیث
یحصل للحیطان فی یمشون فیہ ویتناقص الحر والصحیح استحباب الابراد وبہ قال جمہور العلماء وہو المنصوص للشافعی وبہ قال
جمہور الصحابۃ لکثرۃ الاحادیث الصحیحۃ فیہ المشتملۃ علی فعلہ والامر بہ فی مواطن کثیرۃ من جہۃ جماعۃ من الصحابۃ انتہی
سمجھکر انصاف کرنا چاہیے کہ مؤلف معیار کا یہ دعوی تہا کہ قول کرنا نسخ تہجیر کا ساتہ احادیث ابراد کے
مخالف ہے قاعدہ محدثین کے اور کلام نووی سے جو مؤلف نے اوپر ذکر کیا تہا ظاہر ہے کہ جمہور محدثین اور امام
شافعی بلکہ ائمہ اربعہ کا مختار یہی ہے کہ ابراد مستحب ہے اور یہ بغیر نسخ تہجیر کے ممکن نہیں پس معلوم نہیں کہ
محدثین مؤلف معیار کے کون سے ہیں اور قاعدہ اونکا کیا ہے وقد مر جوابہ مفصلا فلیتذکر اور چونکہ اس محل
مین مسئلہ ابراد سے غرض ہماری متعلق نہیں لہذا اوس سے تعرض نہیں کرتے قال المؤلف وما فی الہدایۃ
من ان اشتداد الحر فی تلک البلاد یکون حین بلوغ الظل مثلیہ فیتحقق الابراد فی التاخیر عنہ فہو باطل لا
اصل لہ لانہ لا یعلم حقیقۃ وقت الظہر انتہی کلامہ فینبغی الیہ ویبنی ما مبطل من جانب شاف وبرہان
وان شاء اللہ تعالی قال صاحب التنویر مسئلہ جو تہا بیان وقت ظہر کا ہے قال المؤلف
المعیار اور معلوم کرنا چاہیے اقول جو وقت بعنایت اللہ سبحانہ بلکہ اجتہاد امام ابی حنیفۃ صاحب المعیار
کمال کو پہونچا کہ کوئی علماء دین اور اساطین شرع متین مین سے اوسکا انکار نہ کرسکا تو پہر یہ کیا استحباب
و اجتہاد ہے کہ امام کسی مسئلہ مین بحکم اجتہاد اپنے کی مخالفت جمہور اختیار فرمائین بلکہ ایسے خود ان اصول پر
بنا مخفی نہیں کہ احکام اجتہادیہ مین مجتہد مطلق کو اتباع رای اجتہادی اپنی کا واجب ہے اور اتباع
غیر کا حرام پس یہ کہنا کہ وقت عصر مین امام ابی حنیفۃ نے جمہور کے مخالفت کی بفائدہ صرف
ونا دانی محض ہے قال القرطبی خالف الناس کلہم ابا حنیفۃ حتی اصحابہ فیما قال قال العلامۃ العینی
ذا کان الحق لابی حنیفۃ بالحدیث لا یضرہ مخالفۃ الناس انتہی اور جسطرح امام ابی حنیفہ بعض
مسائل مین متفرد ہین اسیطرح امام مالک اور امام شافعی اور امام احمد حنبل رضی اللہ تعالی عنہم وغیرہم
من المجتہدین بعض مسائل اجتہادیہ مین متفرد ہین فلا استبعاد فی تفرد الامام الاعظم اور چونکہ مولف تنویر
ذوالنبات مذہب حنفی کی اس مسئلہ مین مفصلا ذکر کرتے ہین لہذا ہم علیحدہ ذکر اوسکا نہیں کرتے
ان شاء اللہ تعالی ضمن جوابات شبہات مؤلف معیار مین قریب تر واضح ہو جاویگی کہ مولف معیار ہر جگہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن مواقیت الصلوٰۃ
س والعصر حین صار ظل کل شئ مثلہ والمغرب حین
بروایت نسائی نقل کرتا ہو عن شفق قال ثم صلی الظہر حین کان فئ الانسان مثلہ
قال عمل معی صلی الظہر والمغرب حین کان قبل غیبوبۃ الشفق قال عبد اللہ
غابت الشمس والعشی الی ثلث اللیل انتہی اس حدیث سے اشتراک وقت ظہر و عصر ثابت
والعصر حین کان
الحادث فی دوسرا جب نماز عصر ایک مثل پر پڑھی اور دوسرے دن نماز ظہر ایک مثل پر ادا کی
تو اس حدیث مثل کر دونوں نمازوں کا وقت مشترک ہوا اور اسی طرح حدیث امامت جبرئیل سے
اشتراک ظہر و عصر بیچ ایک وقت کے مفہوم ہوتا ہے اور وہ اشتراک جو حدیث امامت سے مفہوم ہوتا اوسکا
جواب مؤلف تنویر نے موافق بعض محققین کے یون دیا کہ حدیث امامت جبرئیل علیہ السلام مقدم ہے
احادیث پر جو بیان اوقات صلوٰۃ میں وارد ہیں اور احادیث صحیحہ مرویہ شیخین وغیرہما میں مثل
اس حدیث کے ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا صلیتم الفجر فانہ وقت الی ان یطلع قرن
الشمس الاول ثم اذا صلیتم الظہر فانہ وقت الی ان یحضر العصر رواہ مسلم یہ امر ثابت ہو گیا کہ
وقت صلوٰۃ دوسری وقت صلوٰۃ میں مشترک نہیں ہو تو اسی اشتراک وقتین جو مفہوم تھا حدیث امامت
سے منسوخ ہو گا سا تہ ان احادیث امتیاز وقتین کے کہ آخر ہیں حدیث امامت سے حتی ہے اور امام نووی نے
اور بعض علما نے موافقت نووی کے یہ تاویل کی کہ معنی صلی الظہر حین کان فئ الانسان مثلہ کے یہ ہیں کہ
ثانی میں نماز ظہر سے فارغ ہوے جس وقت سایہ انسان کا برابر اوسکے ہو گیا یعنی قبل دخول وقت عصر کے
وہ بعد یوں سمجھے سایہ شی کا ایک مثل کو ہوتا ہے روز ثانی میں نماز ظہر سے فارغ ہو گئے اور اسی تاویل کی وجہ
دی تا بطور کہ جبتک بین الحدیثین المتعارضین جمع کرنا ممکن ہو تو اعتبار نسخ نہیں ہے اگرچہ موافق بعض
تاویل نووی جو حدیث امامت میں واقع تھی حدیث سائل میں جسکو مسلم نے نقل کیا جاری کی
اور کہا کہ ایسا ہی کہا ہے معنی اس حدیث میں نووی شافعی اور سلام اللہ حنفی نے اور یہ امر غلط ہے نووی و سلام اللہ
حنفی نے یہ حدیث ذکر ہی نہیں کی البتہ حدیث امامت جبرئیل نقل کی ہے اور اوس میں تاویل مذکور
تحریر کی ہے بہر حال تاویل مذکور قابل قبول علما فحول اور منصفین ذوی العقول نہیں سلئے کہ جمع بین
الحدیثین المتعارضین جو نسخ پر مقدم ہے وہ ہے جو بلا تکلف تعسف ہوسکے کما مر من شرح نخبۃ الفکر اور تاویل

ہو یہ بحث کہ دونوں ہر دو ادا میں مشترک کہے جیسا کہ مذہب ہے بعض کا

مذکور سے امر تعسف اور بلا قاعدہ ہے اسواسطے کہ اسی حدیث مین جابجا معنی صلی کے یہ لیے ہین کہ نماز
پڑھی عشا وقت میلان آفتاب سے کے یا وقت غیبوبت شمس کے یا وقت غیبوبت شفق کے یعنی نماز
ظہر اول روز اور مغرب اور عشا اوقات مذکورہ مین پڑھی یعنی انہین اوقات مین شروع کی اور نہین
مین تمام کی جیسا کہ مقتضا ظرفیت ہے یعنی اوقات مذکورہ ظرف ہین صلے کے تو چاہیے کہ فعل مظروف
بتمامہ ابتدا سے انتہا تک ظرف مذکور ہی مین واقع ہو اور نہین تو ظرفیت حقیقیہ نہو گی اور اگرچہ ظرفیت
حقیقیہ نہ لین اور موافق تاویل تمہاری کے یہ جملہ تم صلے الظہر حین کان فیء الانسان مثلہ کے یون
کہین کہ اول دن تمام ظہر سے فارغ ہوے جسوقت آفتاب ڈہلا اور مغرب سے فارغ ہوے جسوقت
آفتاب ڈوبا اور عشا سے فارغ ہوے جسوقت شفق ڈوبی تو کذب صریح اور شروع کرنا نماز مین قبل
دخول وقت اسکے لازم آئیگا ولا یقول بہ عاقل پس ہر گاہ معنی صلی کے سب جگہہ یہ لیے کہ ظروف
مذکورہ مین نماز مین اول سے آخر تک پڑہی پہر ایک نفت ظہر یوم ثانی کے یہ معنی کہنا کہ نماز سے فارغ ہو
جسوقت سایہ انسان کا ایک مثل کو پہونچا سراسر مخالف ہے سباق اور سیاق کے دوسرے یہ کہ
معنی صلے الظہر حین کان فیء الانسان مثلہ کے فرغ من الظہر حین کان فیء الانسان مثلہ لینا حقیقۃ نہیں
ہوسکتا اسلیے کہ حین ظرف ہے صلی الظہر کا تو واجب ہے کہ تحقق فعل مذکور کا حین مسطور مین ہو اور جب معنے
صلی کے فرغ من الصلوۃ سے لیے تو حین کو ظرف ہو کا فارغ کا نہ صلے کا پس لا محالہ صرف صلے کا کہنا جو منصوص ہے
یہ مراد ہو کانہ حقیقۃ اور ترک معنی حقیقی اور اختیار معنی مجازی بلا قرینہ جائز نہین کما ہو ظاہر علی من لہ ادنی ممارسۃ
بالعلوم علاوہ یہ کہ تعذر معنی حقیقی شرط ہے واسطے اختیار مجاز کے اور اسجگہ معنی حقیقی ممکن ہین اور موافق ہین ساتہہ
سیاق اور سباق کے پس اسکو چہوڑ کر واسطے احتراز کے نسخ سے معنی مجازی کو لینا اصلا جائز نہین ہے اگر ایسی تاویلین
رکیکہ و توجیہات ضعیفہ واسطے جمع متعارضین کے کافی اور باعث تقدیم جمع حدیثین کا اوپر نسخ حدیثون کے
ہوا کرین تو کوئی یہ یا حدیث کسی آیہ و حدیث سے منسوخ ہو ہی نسکیگی اور ہر جگہ قول نسخ کا موافق زعم موجہین کے
باطل ہوجاویگا اور سبب اسکا لیکن نسخ نا واقف ہونا اصول حدیث سے ہے ولا یتفوہ بہ انسان اور یہ جو امام نووی نے فرمایا کہ
جسوقت حدیث جبریل علیہ السلام کو محمول کیا جاوے اوپر اس معنی کے کہ نہین اشتراک وقت بین الظہر والعصر مفہوم
ہوتا ہے تو آخر وقت ظہر کا مجہول ہویگا اور نہ حاصل ہو گا بیان تحدید اوقات کا جو مقصود ہے حدیث سے جواب اسکا
یہ ہے کہ حدیث جبریل مین اور یہی حدیث سائل استیعاب ہر نماز کے وقت کا اور بیان دونو حدون کا اسکی کا

ضعف ہوا اوسکو نسخ پر نہ تقدیم اور نہ وہ معتبر اور یہ جو کہا ہی کہ حدیث نسائی جو جسنے دلیل ٹھہرائی ہی یہ
حدیث جبرئیل نہیں ہی جو متقدم ہو سب احادیث میقات سے اور اوسکی تقدم اور تاخر حدیث اذا صلیتم
الظہر فانہ وقت الی ان یحضر العصر سے معلوم نہیں حالانکہ ناسخ کا مقدم معلوم ہونا از راہ تاریخ یقینا ضروری
ہی پس دعوی مولف باطل ہوا انتہی تو جواب یہ ہی کہ جسوقت حدیث امامت جبرئیل منسوخ قرار پائی
حدیث اذا صلیتم ونحوہ سے یہ حکم اشتراک دقتین کا ساتھ اثبات اشتراک حدیث سائل سے جب ہو گا
کہ نسخ حدیث اذا صلیتم ساتھ اسکی کیا جاوے اور اس تقدیر پر بقول مولف علم یقینی تاخر حدیث سائل
ضروری ہی اور جب علم تاخر نہیں تو یہ حدیث نسائی ناسخ حدیث اذا صلیتم کی نہیں ہو سکتی اور اگر
جمع بین الحدیثین لازم ہوا اور جمع بین الحدیثین بلا تعسف ممکن نہیں تو بالضرور رفع تعارض کیا جاویگا
ساتھ ترجیح روایات کے اور راوی حدیث اذا صلیتم کے امام مالک ہیں اور نیز صحیح مسلم میں اسکو روایت کیا ہی اور
حدیث سائل جو مروی ہی نسائی کی راوی اسکے عطا ابن ابی رباح ہیں اور روایت مسلم کی امام مالک
سے تو راجح ہی اور پر روایت نسائی کے عطا ابن ابی رباح ہی پس حدیث سائل متروک العمل ہو گی مقابلہ حدیث
اذا صلیتم میں اور مولف صاحب یہی مضمون کو کہ جب تقدم اور تاخر معلوم نہو اور جمع بین الحدیثین ممکن
نہو تو ترجیح دیجاویگی احد الحدیثین کو ساتھ ترجیح ردیف کے اور نیز روایت شیخین مقدم ہی غیر شیخین پر مسلم
رکھتا ہی تمام ہوا اور جب حدیث امامت جبرئیل بسبب تقدم یقینی کے منسوخ ہوئی ساتھ حدیث اذا صلیتم
ونحوہ کے تو پھر اوسکو مقوی کہنا حدیث سائل کا صحیح ہوگا کما لا یخفی علی المتدرب اور یہ جو مولف نے
حدیث عائشہ رض قالت کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یصلی العصر والشمس لم تخرج من حجرتہا
بروایت بخاری ومسلم باختلاف روایات وبطوالت للطائل نقل کی اور خلاصہ اوسکا بقول ابن حجر
شافعی یہ نکالا کہ یہ حدیث تعجیل بیچ نماز عصر کے مستفاد ہوتی ہی یعنی پڑھنا اوسکا اول وقت میں اور
یہی معنی سمجھے ہیں اس حدیث سے عائشہ رض نے اور یہی سمجھی ہی عروہ نے اور طحاوی نے کہا کہ یہ حدیث تعجیل عصر مستفاد
نہیں ہوتی اسلیے کہ احتمال ہی کہ دیوارین حجرہ کی چھوٹی ہوں پس جب آفتاب قریب غروب کے ہوگا تو حجرہ میں دھوپ ہوگی
پس اس حدیث کو دلالت علی التعجیل نہوئی بلکہ دلالت علی التاخیر ہی بعد اسکے ابن حجر نے جواب دیا کلام
طحاوی کا باینطور کہ یہ احتمال مذکور طحاوی کا تو جب ہو سکتا ہی کہ حجرہ وسیع ہو اور معلوم ہو ساتھ
شہرت اور مشاہدہ کے کہ حجرہ ازواج نبی صلعم کی وسیع نتھے اور چھوٹی حجرہ کے درمیان میں دھوپ بیٹک موگی کہ آفتاب

کے جسمین سے دہوپ اندرون حجرہ داخل ہوتی ہے اور میان آفتاب کے اور زمین حجرہ کے جو
بمقابلہ آفتاب کے اوسپر دہوپ پڑتی تھی لیکن ہنوز حیلولت اس شی کی درمیان آفتاب کے اور دیوارون حجرہ کے
جو مقابلہ آفتاب مین پڑی تھین نہین ہوئی ہے اس صورت مین دہوپ مین سے مرتفع ہوکر اوپر
دیوارون کے چڑہ جاتی تھی اسی سبب امام نووی نے بزعم تکبیر عصر بیان پر احتمال نکالا ہے کہ حجرہ کے سامنے
جانب غروب آفتاب کے صحن تنگ تھا اور دیوارین محیط اوس صحن کے چہوٹی تہین اسطور پر کہ بلندی دیوار
غربی کے مسافت صحن سے تہوڑی سی کم تھی پس جبکہ سایہ دیوار غربی کا ایک مثل اسکی ہوتا تو بھی دہوپ
انتہاے صحن مین جس طرف دروازہ غربی حجرہ کا واقع ہے باقی ہوگی پس اسقدیر پر حدیث مذکور
سے پڑہنا نماز عصر کا بعد ایک مثل کے مستفاد ہوگا اور علما حنفیہ سے مثل طحاوی وغیرہ کے
اسطرف تفصیلاً التفات کی کہ سامنے حجرہ عائشہ کے صحن تہا یا تہا اور دیوارین اسکی اسقدر تہین اتنی بات
مجملاً کہی کہ موقوف ہونا دہوپ کا حجرہ شریفہ سے جائز ہے کہ قریب غروب ہوتا ہو اور دیوار غربی
پیش دروازہ حجرہ کے جائز ہے کہ اسقدر بلند ہو کہ جب سایہ اسکا بقدر دو مثل کے پونہچتا ہو تو داخل
حجرہ ہوتا ہو اور حاجب درمیان آفتاب کے اور اندرون حجرہ کے پڑتا ہو خواہ وہ دیوار صحن حجرہ
ہو یا کسی اور مکان کے اور یہ کہنا امام نووی کا کہ دیوار کا طول اسقدر تہا کہ جب ایک مثل کو سایہ
اسکا پونہچتا تھا تو ابھی دہوپ اندرون حجرہ ہوتی تہی اور بہی وہ دیوار غربی صحن حجرہ ہی کی تہی نکلن
وتخمین ہے کہ بزعم استحباب تکبیر عصر کیا بلکہ بخیال جواز اسکے بعد ایک مثل کے تخمین باندہ لی ہے مگر کوئی
برہان کلام ان ثقات سے جنہونکو احوال بیوت حضرت رسالت صلی اللہ علیہ وسلم پر شاہدہ معلوم تھی نہین
چنانچہ صاحب مجمع البحار جنکی جلالت شان اور مہارت علم حدیث کا مولف کو بہی اعتراف ہے فرماتی ہین کہ اس
تقدیر مذکور نووی پر کوئی برہان نہین ہے پس ممکن ہے کہ طول دیوار مذکور کا کمتر ہو نصف مساحت
صحن سے تہوڑا سا پس ہوگی نماز عصر مثل پر اور ابھی آفتاب کی دہوپ درمیان حجرہ سے موقوف نہوگی
کما قال الا دلیل علی کون قدر ما ذکر فیمکن کون طولہا اقل من نصف مساحۃ العرصۃ بیسیر فیکون الصلوۃ عند
المثلین والشمس فی حجرتہا انتہی اور یہی توجیہ کلام طحاوی کی بانظو بہی ممکن ہے کہ حجرہ کو جو تعبیر ذاہب الی
کہا ہے مراد اوس سے دیوار غربی پیش حجرہ کے ہے پس اضافت اوس دیوار کی طرف حجرہ کے
واسطے ادنی ملابست کے ہے اور وہ نظیر جو مولف نے انضمام عرصہ کے لئے ساتہ حجرہ کے گزاری ہے

ہمارے نزدیک مسلم ہے اور ہمکو مضر نہین کہ امر انفا البتہ ہمکو تنگی اور فراخی حجرہ مین کلام ہے کہ اسکو دخول ضوء شمس مین بعد ایک مثل کے یا دو مثل کے اندرون حجرہ کے یا عدم دخول مین کچھہ دخل نہین کہ امر مفصلا پس واضح ہوئی ہر بصیر پر یہ بات کہ اس محل مین تقدیر نووی قابل اصغا نہین اور اس حدیث سے ہونا وقت عصر کا بعد ایک مثل کے اصلا ثابت نہین اور اعتراض طحاوی شافعیہ سے اٹھہ نسکا اور وہ جو مولف معیار نے عربی زبان مین کہا ہے کہ یہ احتمال نکالنا کہ طول دیوار غربی حجرہ کا کمتر نصف مساحت عرض سے تہا پس ہوگی نماز عصر عند المثلین اور ابہی دہوپ حجرہ مین ہوگی پس یہ جہل صرف ہے اسلئے کہ یہ اختراع امکان ہے خلاف مشاہدہ کے انتہی ترجمہ کلامہ باطل ہوا اسلئے کہ مشاہدہ اور مرئی یہ امر کہان ہے کہ دیوار غربی مقابل حجرہ کے مساحت صحن سے تہوڑی سی کم تہی نہ یہ مشاہدہ کسی ثقہ سے جو اس امر مین کلام اسکا حجت ہو نووی نے نقل کیا اور نہ مولف ذی پس بدون اثبات کے دعوے مشاہدہ ہونے امر معلوم کا کسطرح قابل قبول ہو بلکہ اگر رویت اور مشاہدہ خواب خیال قرار دینگے تو کوئی عاقل سکے سنے پر راضی بہی نہوگا اور کمال تعجب ہے کہ مولف نے مشاہدہ خیالی مبنی کرکے صاحب مجمع البحار کو جو انہون نے نہایہ ابن الاثیر سے نقل کیا ہے اور علامہ ابن الاثیر کو جو امام مسلم الثبوت ہین فن حدیث مین جاہل اور مخترع امکان خلاف مشاہدہ ٹہرایا ہے حرکتین ہو کی تکہی ہین اور ہیباکیان عجیب کرنا اعوذ باللہ سبحانہ من ہذہ الہفوات والخرافات پہر ہم تسلیم کرتے ہین اسبات کو کہ حدیث مذکور تعجیل نماز عصر پر دال ہے جیسا کہ ابن حجر نے فہم کرنا حضرت عائشہ کا اور عروہ کا اس حدیث سے نقل کیا ہے لیکن یہ امر کیونکر ثابت ہو کہ تعجیل جو ان دونو صاحبون نے سمجہی وہ ہے کہ بعد ایک مثل کے وقت عصر ہو جاتا ہے تا کہ استدلال شافعیہ کا بن جاے بلکہ ہم کہتے ہین کہ مراد عروہ کے اثبات اُس تعجیل کا ہے جو عمر بن عبد العزیز نے اسکے خلاف مین نماز پڑہی تہی اسیواسطے عروہ عمر بن عبد العزیز پر استدلال سے لائے حدیث مذکور سے اور عمر بن عبد العزیز نے جائز ہے کہ نماز عصر بعد دو مثلین سے زیادہ تر دیر کر کے پڑہی ہو کہ اختیار جو بعد المثلین ہے عروہ نے انکو بتایا کما قال العلامۃ الزرقانی فی شرح الموطا قال الحافظ واجیب باحتمال ان صلوۃ عمر کانت قد خرجت من وقت اختیار وہو مصیر ظل کل شیء مثلیہ الا عن وقت الجواز وہو مغیب الشمس فیتجہ انکار عروۃ انتہی پس تعجیل مفہوم عروہ سے ثبوت وقت عصر عند المثل نہوا فبطل احتجاج الشافعیۃ اور وہ جو مولف نے حدیث بخاری بروایت سیار بن

سلام نقل کی ہے قال دخلت انا و ابی علی ابی برزۃ الاسلمی فقال له ابی کیف کان رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم یصلی المکتوبۃ فقال کان یصلی الہجیرۃ التی تدعونها الاولی حین تدحض الشمس ویصلی العصر
ثم یرجع احدنا الی رحله فی اقصی المدینة والشمس حیۃ انتہی اور اس سے ہونا وقت عصر کا بعد ایک مثل
سے بھی یہ حال ہے کہ اس حدیث سے اصلا ثبوت وقت عصر کا بعد ایک مثل کے نہیں ہو سکتا
اسلئے کہ مدینہ مطہرہ ایک بلدہ صغیرہ ہے پس اگر مصلی نماز عصر بعد مثلین کے پڑھ کر بقدر چار میل مسافت
مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے تا اقصاء مدینہ چلا جاوے تب بھی آفتاب پر زردی نہ آویگی جیسا کہ ہر ناظر
پر واضح ہے اور اگر کسی غیر منصف کو اشتباہ ہو تو چاہیے کہ تجربہ کر لے اور حیاۃ شمس عبارت ہے
صفائی اور شعاع اوسکی سے کما قال فی مجمع البحار یصلی العصر والشمس حیۃ ای صافیۃ اللون لم تتغیر بدخول فیہا
موتا انتہی وقال فی القاموس طریق حی بین حیی مستبان انتہی پس شمس کو حی کہنا اس معنی کر ہے
کہ وہ ابھی مستبین و ظاہر تھا اور اسکی رنگ و شعاع میں زردی نہیں آئی تھی کہ موت سے عبارت ہے
اوس سے پس اول تو جو صاحب کہ شمس حیۃ کا فقط یہی معنی کہتے ہیں کہ حرارت اسکی محسوس ہو یہ تحریر ہے
خلاف لغت اور محاورہ بات کے تیسرے یہ معنی حیات شمس کے اسی احتمال میں منحصر نہیں ہیں البتہ یک احتمال یہ بھی ہے
اور ایک وہی جو پیشتر منقول ہوا کہ حیات عبارت ہے بقاء ضوء اور صفائی رنگ و شعاع سے پس حیات شمس
میں احساس حرارت ضروری نہوا اور اقوال شافعیہ جو استناد میں نقل کیے ہیں ہم پر قابل احتجاج نہیں اسلیے
کہ انکا کلام جب مطابق لغت و محاورہ کے ہوگا تو مقبول ہوگا اور جسکی کلام کہ خلاف لغت کے ہوگا تو
انہیں پر تو ہمارا یہ اعتراض ہے کہ اس حدیث سے ایک مثل تو کہاں دو مثل پر بھی نماز عصر کا پڑھنا ثابت نہیں
ہوتا الخ پس ساقط ہوا یہ قول ابو داؤد کا وحیاتہا ان تجد حرہا انتہی اور یہ قول ابن المنیر کا المراد بحیاتہا قوۃ
اثرہا حرارۃ ولونا وشعاعا وانارۃ وذلک لا یکون بعد مصیر الظل مثلی الشیء انتہی اور علی التسلیم کہا جاتا ہے
کہ حرارت امر اضافی ہے اور وہی مراد ہے اسجگہ پس جبتک آفتاب پر زردی نہیں آتی حرارت فی الجملہ باقی
رہتی ہے اور صفائی رنگ اور شعاع بھی موجود ہوتی ہے پس ایک مثل پر نماز عصر کا وقت اس حدیث
سے مستفاد کرنا استنباط عجیب ہے کہ کوئی ذی فہم و مدبر اسکو پسند نکریگا اور یہ حدیث بخاری جو نقل
کی ہے کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یصلی العصر والشمس مرتفعۃ حیۃ فیذہب الذاہب
الی العوالی فیأتیهم والشمس مرتفعة وبعض العوالی من المدینة علی اربعة امیال انتہی اول تو مضمون

حدیث صحیح مسلم اور نسائی اور ابو داؤد سے نقل کی ہے اور امر عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کا بھی اپنے عمال
کے اس مضمون کا منقول کیا ہے کسی سے مدعای مؤلف ہتی ہوجانا وقت نماز عصر کا بعد ایک مثل کے ثابت
کو نہین پہنچتا اسواسطے کہ عوالی مدینہ کہتے ہین ان قریونکو جو جانب شرقی مدینہ مین واقع ہین کما قال فی
النہایۃ العوالی قری شرقی المدینۃ جمع عالیۃ انتہی اور بعض سے کہا ہے کہ جانب نجد کے جو زمین
بلند ہے مدینہ سے اوسکو عوالی کہتے ہین اور توفیق بین القولین یون ہے کہ نجد مدینہ مطہرہ سے جانب
شرق مین واقع ہے پس وہی جانب نجد ہے اور وہی جانب شرق اور وہ عوالی مدینہ بعض نے
کہا ہے کہ مدینہ سے نصف فرسخ یعنی ڈیڑھ میل اور بعض نے کہا ہے دو میل اور بعض نے کہا تین یا چار میل اور بعض نے
ذکر کیا کہ آٹھ میل پر ہین قال فی المرقاۃ العوالی جمع عالیۃ وہی اماکن معروفۃ باعلی ارض المدینۃ قال ابن الملک
وقال بعضہم موضع علی نصف الفرسخ من المدینۃ وقیل اسم قری من قری المدینۃ وبین بعضہا وبین المدینۃ
اربعۃ امیال وقال الزہری والعوالی من المدینۃ علی میلین او ثلثۃ امیال او نحو ذلک کذا فی فتح الباری
پس قریب تر عوالی کا مدینہ مطہرہ سے نصف فرسخ یعنی ڈیڑھ میل ہوا اور جب وقت حدیث مین تعیین بعض
عوالی کی نہین تو احتمال متیقن یہی ہے کہ اقرب عوالی مراد لیا جاوے کہ وہ ڈیڑھ میل پر ہے اور شخص تیز رفتار
بلکہ میانہ رو ڈیڑھ میل نصف ساعت مین بخوبی جا سکتا ہے اور ہمنے جو تجربہ کیا اور جداول مستخرجہ
تن کو مثل شاہ ولی اللہ اور قاضی ثناء اللہ پانی پتی وغیرہما کو دیکھا تو یہ معلوم ہوا کہ دہلی اور نواح قریبہ
اوسکی مین سایہ شے کا دو مثل سے کو سوا سایہ اصلی کے اطول ایام سال مین پانچ گھڑی یعنی دو گھنٹہ
بحساب تخمینی دن رہے ہوتا ہے اور ہمین سے اگر واسطے نماز عصر کے ایک گھڑی فرض کیجاوے تو بعد ادای صلوۃ
کے چار گھڑی دن باقی ہوگا اور زردی آفتاب قریب ایک یا ڈیڑھ گھڑی دن رہے کے شروع ہوتی ہے اور اگر
نماز عصر کے مثلین پر تا شروع زردی آفتاب تین گھڑی دن باقی رہا اور متوسط چلنے والا گھڑی بھر
مین ایک کوس یعنی سوا میل سے زیادہ چل سکتا ہے تو پھر پہونچنا صحابہ کا بعد نماز عصر کے جو مثلین پر ہو
بعض عوالی کو کہ اوسکا ڈیڑھ میل ہے قبل زردی آفتاب کی کچھ مستبعد نہین اور جس شخص
محقق کا جی چاہے اس حساب مذکور کو تجربہ کر لے اور بدون تحقیق اور تجربہ کے یہ قول کرنا شافعیہ کا کہ
حدیث سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وقت عصر بعد ایک مثل کے ہوجاتا ہے رجم بالغیب ہے قابل قبول کے نہین علاوہ
حدیث مذکور مین تعیین مذہب کی نہین کہ تیز رفتار قوی تھا یا بطی السیر اور ضعیف یا پیادہ تھا یا سوار اور جبتک

مثلین پر پڑہکر قبل اصفرار شمس کے چلنے والا خصوصاً تیز رفتار اور رہوار بخوبی قبا تک جا سکتا ہی اور یہ
حدیث مسلم جو نقل کی ہی اور اوسکا ترجمہ یہ ہی کہ نماز عصر پڑہائی ہمکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے
جب پڑہ چکے تو آیا اون پاس ایک رجل بنی سلمہ سے پس کہا اوسنے یا رسول اللہ ہمارا ارادہ ہی کہ ہم اونٹ
ذبح کرین اور ہمکو پسند ہی کہ آپ بہی وہان تشریف لیچلین فرمایا اچہا پس تشریف لیگئے اور ہم بہی
ساتہ گئے پس ہنوز اونٹ ذبح نہین ہوا تہا پہر ذبح ہوا اور اوسکے ٹکڑے کاٹے پہر پکایا گیا
اور ہمنے کہایا قبل غروب آفتاب کی تہو اس سے بہی پڑہنا نماز عصر کا ایک مثل پر نہین معلوم ہوتا
اسلئے کہ بعد مثلین کے ایام طویلہ مین قریب ۵ ساعت نجومی کے دن باقی رہتا ہی اور دو ساعت
یعنی پانچ گہری مین یہ امور سب ہو سکتے ہین بلکہ علامہ ابن الہمام فرماتے ہین کہ اگر نماز عصر قبل زردی
آفتاب کے پڑہی جاوے تو جب بہی ذبح شتر اور پارچہ کرنا اوسکا اور پکانا اور کہانا غروب تک
ممکن ہی کما قال فی فتح القدیر وروی الدارقطنی عن عبد الواحد ابن رافع قال دخلت مسجد المدینۃ
فاذن موذن بالعصر وشیخ جالس فلامہ وقال ان ابی اخبرنی ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کان یامر بتاخیر ہذہ الصلوۃ فسالت عنہ فقالوا ہذا عبد اللہ بن رافع بن خدیج وضعف عبد الواحد
ورواہ البخاری فی تاریخہ الکبیر وقال لا یتابع علیہ یعنی عبد الواحد والصحیح عن رافع خبرہ ثم اخرج عن
رافع کنا نصلی مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم صلوۃ العصر ثم ینحر الجزور فیقسم عشر قسم ثم یطبخ
فناکل لحما نضیجا قبل ان تغیب الشمس وعندی انہ لا تعارض بین ہذین فانہ اذا صلی العصر قبل
تغیر الشمس یکون فی الباقی الی الغروب مثل ہذا العمل ومن شاہد المہرۃ من الطباخین فی الاسفار مع
الرؤساء لم یستبعد ذلک انتہی اور یہ جو قول نووی نقل کیا ہی قال العلماء کانت منازل عمرو بن عوف
علی میلین من المدینۃ وکانوا یصلون العصر فی وسط الوقت لانہم کانوا یشتغلون باعمالہم وحروثہم
فدل ہذا الحدیث علی تعجیل النبی صلی اللہ علیہ وسلم الصلوۃ العصر فی اول وقتہا انتہی اسمین ایک مثل پر
پڑہنے کی بحث نہین اور دلالت حدیث اوپر ایک مثل کے یہ ہی کہ جیز منع مین ہی دونہ المنع قدحاً مفصلاً
اور ملا عابد سندی کس پایۂ اعتبار مین ہین کہ قول اونکا بیچ مقابلہ امام ابی حنیفہ کے لایا جاوے
اور باینہمہ جب مولف اونکا کلام نقل کریگا تو جواب باصواب پاویگا اور یہ قول نووی کہ یہ حاجت
مذکورہ امام ابی حنیفہ پر حجت نہین ساقط ہوا اور جواب حجیت مسحدیث دیا گیا اور باطل ہوا یہ قول مولف کا

دیلو جب بتکمین گ کہ نماز عصر ایک مثل پر پڑہی جاوے سلف کہ امور مذکورہ وبعہ تسلیمن کہ بہی بجز گمن
مین مصنف بصیر کو یا ہیئے کہ دو حال تردد سا لیہ تا کہ امور مذکورہ کو تجربہ کرسے اور بلا تحقیق ترجیح
تقلید شافعیہ گردن مین ڈالنا باوصف دعوی اجتہاد و فہم مسائل اور ائمہ حنفیہ پرطعن وتخمیہ واب فضل کہ
بہت نازیبا ہے اور یہ حدیث مسلم صلینا مع عمر بن عبد العزیز الظہر ثم خرجنا حتی دخلنا علی
انس بن مالک فی داره بالبصرة اخرکہ پہلے کا خلاصہ تو یہ ہے کہ عمر بن عبد العزیز نے نماز ظہر کی
تاخیر سے پڑہی کہ لوگ نماز پڑہکر انس رضہ کے پاس گئی اور انکو عصر کی نماز پڑہتے ہوے پایا اور
اونہون نے فرمایا کہ ہم نماز عصر ساتہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اسوقت پڑہتے تہے اور دوسری
کا حاصل یہ ہے کہ علا بن عبد الرحمان انس رضہ کے گہر بصرہ مین نماز ظہر پڑہکر گئے اونہون نے
پوچہا کہ تم نماز عصر پڑہ چکے اونہون نے کہا ہم ابہی ظہر سے فارغ ہوے ہین پہر انہون نے فرمایا
کہ نماز عصر پڑہو جب یہ لوگ نماز عصر پڑہ چکی تو فرمایا کہ مینے رسول اللہ صلعم سے سنا کہ فرماتے تہے
یہ نماز منافق کی ہے کہ سورج کا انتظار کرتا ہے جب درمیان قرنون شیطان کے ہوجاتا ہے یعنی
قریب غروب ہوتا ہے تو جلد جلد چار رکعت پڑہ لیتا ہے اشعہ اسبات پر کسیطرح دال نہین کہ وقت عصر
ایک مثل پر ہوجاتا ہے بلکہ ما حصل دونون کا یہ ہے کہ عمر بن عبد العزیز اور علا ابن عبد الرحمان نے
نماز ظہر تاخیر ادا کی اور انس رضی دونون حادثون مین نماز عصر اول وقت پڑہی اور اول وقت سے یہ
لازم آتا ہے کہ ایک مثل سایہ پر پڑہی ہو مصنفون سے امید ہے کہ استنباطات عجیبہ اور اجتہادات غریبہ مولف
معیار کو ملاحظہ کرین اور یہ قول ابن حجر کا و فی القصة دلیل علی ان عمر بن عبد العزیز کان یصلی الصلاة
بہی شعور ہکا نہین کہ وقت عصر ایک مثل پر ہے الی آخرہ اتنی بات کلام نووی سے مسلم ہے کہ منشا
ان احادیث کا استحباب تعجیل ہے بیچ نماز عصر کے اور جسجگہ ہم استحباب تاخیر عصر کے قبل الاصفرار
ثابت کرینگے تو انشاء اللہ تعالے وہان جواب شافی اسکا دینگے لیکن دلالت احادیث مذکورہ
اوپر اسبات کے کہ وقت عصر بعد ایک مثل کے ہوجاتا ہے ممنوع بلکہ غلط محض ہے ارباب فہم و انصاف
فکر کرلین کہ دونون حدیثونکو ایک مثل اور دو مثل سے کچہہ علاقہ نہین پس مولف معیار کا مرتبہ فہم
ہوا اپنی مین ہر کس وناکس کا مقلد بنجاتا ہے اسکو قبول کرے اور قلادہ تقلید نووی گردن مین ڈالے
اہل فہم ونظر کسطرح اسکو نہین سمجھینگے اور کلام شیخ عابد سندی مین سوا امور مذکورہ کے امر زائد نہین

پہلی دلیل صاحب تنویر الاوہ پر باقی رہنے وقت ظہر کی بعد ایک مثل کی یون قائم کی کہ ابو ہریرہ رضی سے
روایت ہی کہ فرمایا انہون نے کہ مین تجکو اوقات نماز سے خبر دون ظہر تو اوسوقت پڑہکر سایہ تیرا مثل تیرے
ہو جاوے الخ پس اس بیان سے یہ معلوم ہوا کہ بعد ایک مثل کے وقت ظہر باقی رہتا ہی بمقدار کہ
امام اور مسبوق کی بیس رکعت کی گنجایش قبل تمام ہونے وقت کے ہوسکی یعنی مثلاً امام کی نماز تمام ہوکے
قریب مسبوق اگر شریک جماعت ہوا تو ظاہر ہی کہ پہلے اس سے امام نے آٹھہ رکعتین چار سنت اور
چار فرض پڑہی ہونگی اور جب مسبوق قاعدہ اخیرہ مین شریک ہوا تو بعد اتمام صلوٰۃ امام کے چار رکعت
فرض اور چھہ رکعتین سنت ادا کریگا یہ مجموع اٹھارہ رکعتین ہوئین اور بعد اتمام نماز کے بھی کچھ وقت
باقی رہنا ضرور ہی اسلئے کہ اتمام نماز برابر تمام وقت کے ہر شخص نہین کرسکتا پس چاہیے کہ اس قسم تقسیم
اوقات کرین کہ مسلم اوسکو کرسکے اور نماز اوسکی غیر وقت مین نہ پڑے پس تھوڑا سا وقت بعد اتمام نماز کے
بھی رہے تا کہ احتمال واقع ہوجانے نماز کا بعد وقت کے ساقط ہوجاوے پس تخمیناً اوسوقت باقی کو بعد
دو رکعت کے لیا تو مجموعہ وقت ظہر کا بعد ایک مثل کی بقدر بیس رکعت کی ہوا اور فرائض مین طول
مفصل پڑہنا مستحب ہے تو اس سے بھی کچھہ وقت زیادہ ہوجائیگا پس یہ مقدار تقریباً دو مثل سایہ شے کے
سوا سایہ اصلی کے پہنچ جائیگی اتنا امر تو مضمون حدیث سے محقق ہی کہ بعد ایک مثل کی بقدر بیس رکعت
بلکہ کچھہ زیادہ وقت ظہر باقی رہتا ہی لو اتنا امر واسطے بطلان قول شافعیہ و اخوان اونکے کافی ہی
اور ثبوت اس بات کا کہ وہ مقدار جو بعد ایک مثل کی ہی اتنی ہے کہ سایہ شے کا مثلین کو پہنچ جائے
تخمیناً اور تقریباً ہی اور اثبات وقت صلوٰۃ مین واسطے عوام مومنین کے تقریب اور تخمین ہی کافی ہی
اسلئے کہ اوقات تحقیقہ تو ساتھ دقائق علم ہیئت کے معلوم کئے جاتے ہین اور اوسکو عوام تو عوام
بلکہ اکثر خواص بھی نہین جانتے پس جو بیان کہ واسطے عوام مومنین کی احادیث سے ہو گا لائق
فہم عوام کے چاہیے اور وہ نہین مگر اوقات تقریبیہ ہین پس یہ مؤلف معیار اسکی پہلے جواب مین
کہتا ہی کہ شیخ سلام اللہ حنفی نے محلی مین کہا ہی کہ معنی اس حدیث کے یہ ہین کہ سایہ تیرا برابر تیرے
ہوجاوے مع سایہ اصلی کی تقریباً اور جب سایہ اصلی کو اوسمین سے علیحدہ کرینگے تو ایک مثل سے دوسرا
سایہ اصلی کے ہو بمقدار سایہ اصلی کی کم ہوگا اور وقت ظہر اوسوقت تمام ہوگا کہ سایہ اصلی کے
سوا ایک مثل کو سایہ شے پہنچ جائے تو اوس مقدار کی مین کہ وہ بمقدار سایہ اصلی ہے

نماز امام و مسبوق بخوبی ادا ہو جائیگی انتہی خلاصۃ کلامہ مع بعض الایضاح عجب توجیہ ہی اسلئی کہ سایہ اصلی
عبارت ہی اوس سایہ شی سے جو وقت پہنچنے آفتاب کے دائرہ نصف النہار کو ہوتا ہی اور یہ سایہ
اصلی بلاد اور اقالیم اور شہور مختلفہ مین مختلف ہوتا ہی چنانچہ مؤلف خود اس مضمون کو کلام خطابی سے نقل
کر چکا ہی پس وہ حدیث ابی ہریرہ کہ حدیث موقوف ہی حکم مرفوع مین اگر معمول کیجاوی مکہ اور مدینہ کی سایہ
تو وہان پر بعض ایام مین سایہ اصلی ایک مثل شی سی زیادہ ہوتا ہی سوا اسکی کہ وہ بلاد اقلیم دوم مین سی ہین
اور اونمین سایہ اصلی بعض ایام مین زیادہ ہوتا ہی آٹھ قدم سی اور سایہ مثل شی کی بقدر سات قدم کے
ہوتا ہی یا بقدر ساڑہی چہ قدم کے کما قال فی شرح الچغمینی وغیرہ وقد یقسم المقیاس اثانی مرۃ باثنی
عشر قسما ویسمی اقسامہ اصابع ومرۃ اخری بسبعۃ اقسام او بستۃ ونصف ویسمی اقسامہ اقداما انتہی
مختصرا پس جس وقت سایہ بقدر مثل شی کو جو مذکور تہا حدیث مذکور مین معمول کیا اور مثل عرفی یعنی
مع سایہ اصلی کے ایک مثل ہو تو جب بعض ایام مین سایہ اصلی ایک مثل سی زیادہ ہوا کما مر تو ایک
مثل مع سایہ اصلی اور زیادتی کے مراد لینا اون ایام مین کسطرح ممکن ہوگا خود سایہ اصلی ہی ایک
مثل شی سی زیادہ ہی اور اگر فقط سایہ اصلی مین سی جو ایک مثل شی سے زیادہ تہا بقدر ایک مثل
لیلیا جاوی تو لازم آئیگا کہ نماز ظہر قبل وقت کی ادا ہو جائے کہ سایہ شی کا وقت زوال تو زیادہ آٹھ
قدم سی ہوگا اور ایک مثل ہی سات قدم سایہ ہی پس لازم آئیگا کہ نماز ظہر ایک قدم اور چند دقیقہ
پیشتر ادا کیجاوی اور یہ امر کوئی عاقل نہ کہیگا پس حدیث مذکور کا یہ محمل ٹہرانا سراسر غلط ہوگا اسی
واسطی علامہ عبد الباقی زرقانی نے شرح موطا مین تحت حدیث مذکور کی لکہا ہی کہ مراد اس سی یہ ہی کہ سوا
سایہ اصلی کی ایک مثل کو سایہ شی کا پہنچ جاوی اوس وقت نماز ظہر ادا کرو کلامہ ہذا صل الظہر اذا کان
ظلک مثلک ای مثل ظلک یعنی قریبا منہ بغیر ظل الزوال انتہی اور اگر توہم ہو کہ سایہ شی کا بقدر ایک
مثل مع سایہ اصلی جو لیا گیا تو بہ نسبت اون ایام کی جنمین سایہ اصلی ایک مثل سی کم ہوتا ہی تو ہم
کہین گی کلام ابی ہریرہ مین تخصیص بعض اوقات کی نہین ہی اونہون نی تو اوقات نماز مطلقا تعلیم
کئی ہین پس تخصیص ٹہرانا اپنی گہر سی بلا وجہ ہی علاوہ یہ کہ بیان اونکا اس تقدیر پر شامل نہوگا
جمیع اوقات ظہر کو اسواسطی کہ جن ایام مین سایہ اصلی اگر کم ہوگا مثل شی سی اسقدر کہ اوسمین تین رکعت
ظہر ادا ہو سکین گی یا برابر ہوگا مثل شی کے یا زیادہ ہوگا مثل سی تو اوسکو تقدیر کو جو

علاوہ یہ کہ بیان مذکور تقریر مؤلف حق المبین و مدرک و منفرد مین تو ہو سکتا ہی کہ ایسے وقت مین نماز ظہر شروع کرے کہ جب سایہ اوسکا ایک مثل کو پہنچے تو نماز تمام ہو جاوے اور حق مسبوق مین کسطرح بن سکیگا اسلئے کہ جب امام نے ایسے وقت مین نماز شروع کی کہ اتمام اوسکا ایک مثل پر تقریباً ہوا تو مسبوق جو قاعدہ اخیرہ مین اگر شریک ہوا اوسکو وقت نماز ہقدر کیونکر مل سکیگا کہ دو رکعت نماز ادا کریگا کما ہو ظاہر علی المتدبر پس ساقط ہوا جواب ثانی مثل جواب اول کے اور باقی رہی دلیل صاحب تنویر الحق سالم خدشہ سے دوسری دلیل صاحب تنویر کی یہ ہی کہ عبد اللہ بن عمر سے روایت ہی کہ فرمایا رسول اللہ صلعم نے طرف امت اپنی کو خطاب کرکے کہ تمہاری مثل اور اگلے کتاب والوں کی ایسی ہی جیسے کوئی شخص مزدور ٹھہرا وے اور ایک ایک قیراط پر خبر دے دو پہر تک اون سے کام لے وہ لوگ یہود ہین مثلاً پہر دو پہر سے وقت عصر تک اور مزدور ٹھہراے لیکن ایک ایک قیراط پر مثلاً وہ لوگ نصاریٰ ہین پہر عصر سے غروب تک مزدور ٹھہرائے دو دو قیراط پر وہ لوگ مثل تم ہو یعنی امت اجابت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم پس یہود اور نصاریٰ تو غضب مین آئے اور کہا کہ ہمنے تو بہت زیادہ کام مین سعی کی اور مزدوری ہماری بہت تھوڑی قرار پائی یعنی بہ نسبت مسلمین کے پس اونکو حکم ہوا کہ ہمنے جو تمہاری مزدوری قرار دی تھی کچھ کم یا ناقص تو نہین کیا پس حکم ہوا کہ یہ تو کام اس گروہ کا ہے جسکو چاہیں اپنی فضل سے زیادہ دین نہ بہ رتبہ کثرت مع ادنیٰ ایضاح پس اس حدیث مین کثرت عمل نصاریٰ کو تشبیہ دی ساتھ عمل اوس شخص کے جو کہ دو پہر وقت عصر تک کام کرتا ہے اور عمل مسلمین کو قلت مین تشبیہ دی ساتھ عمل اوس شخص کے جو کہ عصر سے غروب تک کام کرے پس اگر دو پہر سے لیکر وقت عصر تک زمانہ کثیر نہ ہو بہ نسبت عصر کے مغرب تک تو تشبیہ اصلاً صحیح نہوگی اسواسطے کہ وجہ شبہ کی تو درمیان عمل مسلمین کے اور اوس شخص کی جو وقت عصر سے مغرب تک کام کرے قلت ہی یعنی جسطرح عصر سے مغرب تک کام کرنیوالا بسبب قلت زمانہ کے کام تھوڑا کرتا ہی اسیطرح اعمال تمہاری بسبب قلت اعمار اور ضعف بنیہ اور کثرت عوارض مانع عبادات وغیرہ کے قلیل ہین اور جسطرح زوال سے لیکر عصر تک عمل کرنیوالا بسبب کثرت زمانہ عمل کے بہ نسبت شخص اول کے عمل زیادہ کرتا ہی اسیطرح اعمال نصاریٰ کی بسبب طول اعمار اور قوت طبائع اور علم اور قلت موانع طاعت کے زیادہ ہین وقس علیہ حال الیہود پس اگر زوال سے لیکر وقت عصر تک زمانہ کثیر نہو

تشبیہ نہ ہوگی اور جو لوگ کہتے ہین کہ بعد ایک مثل کے وقت عصر داخل ہو جاتا ہے اور وقت ظہر تمام
ہو جاتا ہے تو اونکی تقدیر پر وہ زمانہ جو وقت زوال سے عصر تک ہے مساوی بلکہ قلیل ہوگا بہ نسبت اس
زمانہ کے جو وقت عصر سے مغرب تک ہوگا پس اس تقدیر پر معنی حدیث صحیح نہینگے اور تشبیہ درست نہوگی
اور قائلین مثل کی تقدیر پر قلت یا مساوات اس سبب سے ہے کہ اطول ایام اعنی اساڑہ یا ساون مین
جو دہلی وغیرہ مین حساب کیا تو سات گھڑی اور نو پل یا ساڑہے آٹھ گھڑی دن چڑہے وقت عصر تقدیر
قائلین ایک مثل کے ہو جاتا ہے اور دوپہر سے لیکر مغرب تک تیرہ گھڑی دن ہوتا ہے پس ایام ... اور
مین زوال عصر تک ساڑہے چھ گھڑی دن ہے اور عصر سے مغرب تک ساڑہے آٹھ گھڑی وقس علیہ سائرا
فی بعض الایام اور امام ابو حنیفہؒ نے جو وقت عصر دو مثل پر قرار دیا تو زیادت من الزوال الی آخر
بہ نسبت وقت عصر کے الی المغرب ظاہر ہے یعنی کہ اطول ایام مین پانچ گھڑی گیارہ پل دن رہے
وقت عصر ہوتا ہے پس من الزوال الی العصر نو گھڑی اونچاس پل دن ہوگا و بعد ثبوت ...
پس معنی حدیث بخوبی درست ہو گئے اور وہ جو ابن حجر شافعی اس استدلال کا جواب دیتے ہین بقولہ
کہ مساوات اسجگہ ممنوع ہے بلکہ وہ مدت جو درمیان ظہر کے الی العصر ہے اطول ہے اس مدت کے
جو من بعدہ الی المغرب ہے اور کلام حنابلہ کا جنہون نے وقت عصر ربع نہار ٹھہرایا ہے محمول بر
تقریب ہے انتہی مختصراً ساقط ہوا اسلئے کہ منع مجرد ابن حجر کی عبارت سے طلب دلیل ہے پس جب
برہان تجربہ و مشاہدہ قائم ہو گئی موافق حساب تقویم و ہیئت کے تو منع مذکور باقی نہ رہا علاوہ
یہ کہ اتباع منقول حنابلہ کو محمول کرنا اوپر تقریب کی اختیار مجاز ہے بلا قرینہ صارفہ عن الحقیقت و ہو بعید
من اہل التحقیق اور اتنی بات علامہ ابن حجر سے ظاہر اور مسلم ہے کہ تشبیہ و تمثیل مین مساوات سب
امور مین لازم نہین لیکن ہم نے مساوات جمیع امور مین کب لازم کی ہے ہم تو مساوات مشبہ و مشبہ بہ
کی اصل وجہ شبہ مین واجب کہتے ہین سو وہ فی الحقیقت موافق بیان علما معانی و بیان کے لازم
ہے حقیقۃً ہو یا ادعاءً اسلئے کہ اگر تشبیہ لغوی مراد ہو تو اوسمین بھی مشارکت مشبہ و مشبہ بہ کے
بیچ وجہ شبہ کے ضروری ہے کما قال فی مختصر المعانی والمطول وغیرہما التشبیہ فی اللغۃ الدلالۃ
علی مشارکۃ امر لامر آخر فی معنی انتہی اور اگر تشبیہ اصطلاحی مراد ہو تو وجہ شبہ اوسکی اجزاء و ارکان
ہے کما قال ایضا وینظر ہہنا فی ارکانہ وہی اربعۃ طرفاہ المشبہ والمشبہ بہ و وجہہ و اداتہ انتہی

پس عمل تتنازع فیہ مین اعمال نصرانیون کے مشابہ ٹھہرا کہ زیادت مین ساتھ عمل اوس اجیر کے جو زوال سے
عصر تک بہت طول زمانہ عمل کا عمل کثیر کرے اور اعمال مسلمین قلت مین مشابہ کیے ساتھ عمل اس اجیر کے
جو عصر سے مغرب تک بہت قلت زمانہ کے عمل قلیل کرے پس اگر زوال سے عصر تک زمانہ کثیر ہو نسبت
اوس زمانہ کے جو عصر سے مغرب تک ہے بلکہ یا مساوی ہو یا قلیل تو کثرت جو وجہ شبہ ہے درمیان عمل
نصاری کے کہ وہ مشبہ ہے اور درمیان عمل اوس شخص کے جو زوال سے عصر تک کام کرے اور مشبہ بہ ہے
اور قلت جو وجہ شبہ ہے درمیان عمل مسلمین کے کہ وہ مشبہ ہے اور درمیان عمل اوس شخص کے جو عصر
سے مغرب تک کام کرے اور وہ مشبہ بہ ہے باقی نرہیگی پس اگرچہ مشبہ اور مشبہ بہ مین مساوات مین
جمیع الوجوہ ضروری نہین ورنہ ہم اوسکے مدعی لیکن وجہ شبہ مین تو اشتراک دونونکا ضروری ہے اور ورود
عمل ہے بہت زیادت زمانہ عمل کے اور قلت عمل ہے بہت قلت زمانہ عمل کے والا فلا یصح التشبیہ لمسلم
عند خصمہم لانعقاد رکنہ وہو وجہ الشبہ اور وہ جو ابن حجر نے کہا کہ جسوقت ایک نص بیچ کسی معنی
مقصود کے وارد ہو تو اوسکو معارض نہین کہہ سکتی اوس نص کے جو وارد ہے اوسی معنی مین جسمین
پہلی نص وارد تھی لیکن مقصود اوس سے امر آخر ہی تھا اور مؤلف معیار نے اسکی تشریح یون کی کہ مثلا
احادیث یک مثلی جو سابق مین منقول ہوئے مقصود انسے تحدید ہے آخر وقت ظہر اور اول وقت
عصر کے تو دلالت ان احادیث کے اوپر وہ عبارت النص ہوگی اور دلالت حدیث اجارہ کی
مقصود اس سے بیان ہے کثرت جزای مسلمین کا باوجود قلت عمل کے اور قلت جزای نصاری
اور یہود کے باوجود کثرت عمل کے پس اوس سے بیان وقت ظہر کا بیچ اشارۃ النص کے ہوگا اور اشارۃ
النص معارض عبارت النص کے نہین ہوسکتی تو جواب اسکا علی التسلیم یہ ہے کہ مبنی اس کلام کا یہ ہے کہ
احادیث یک مثلی غیر منسوخ اور غیر مرجوح موجود ہوون اور ہم نے پیشتر بیان افصح ثابت کر دیا کہ
کوئی حدیث دال اوپر یک مثل نہین مگر حدیث امامت جبرئیل کہ وہ منسوخ ہے اور حدیث سائل مروی
نسائی کہ وہ مرجوح ہے اور جمع کرنا درمیان حدیث سائل اور احادیث دو مثلی کے جیسا کہ مصحح
نے اختیار کیا تکلف اور تعسف صرف ہے پس باقی نرہی نزدیک مؤلف کے کوئی عبارۃ النص
صریح ہوا وپر اشارۃ النص کے اور یہ اشارۃ النص مؤید اور متقوی ہو ساتھ باقی ادلہ واضحہ مثلین
کے اور وہ جو امام محمد رحمہ اللہ نے بنقل شاہ عبد العزیز رح ذکر کیا ہے کہ اس حدیث سے فضیلت تاخیر عصر کی

جاتی ہے نہ یہ بات کہ وقت عصر بعد تمامین کے ہوتا ہے و رہا مستفاد کیا ہے لفظ صلوۃ العصر سے جو واقع ہے حدیث مذکور میں بایں طور ان فانتم الذین تعملون من صلوۃ العصر الی مغرب الشمس یعنی تم وہ لوگ ہو کہ مثال تمہاری مماثل ہے اعمال اوس شخص کے کہ جو نماز عصر سے غروب تک عمل کرتا ہے لیس یہ کلام اس امر کو چاہتا ہے کہ بعد عصر سے غروب تک قلیل ہو بہ نسبت اوس وقت کے جو زوال سے نماز عصر تک ہے اور اس بات کو نہیں چاہتا کہ وقت عصر قلیل ہو بہ نسبت وقت ظہر کے اسلیئے کہ جائز ہے کہ وقت عصر زائد ہو بہ نسبت وقت ظہر کے اور نماز عصر متعارف رسول اللہ صلعم کی ایسی وقت میں ہو کہ اوس سے لیکے غروب آفتاب تک زمانہ قلیل ہو بہ نسبت ظہر کے البتہ اگر حدیث میں یوں ہوتا الا فانتم الذین تعملون من وقت العصر الی المغرب تو اسبات پر دلالت کرتا کہ وقت عصر قلیل ہے بہ نسبت وقت ظہر کے واذ لیس فلیس انتہی ترجمۃ کلامہ ملخصا اس میں شبہ نہیں ہے کہ جو وقت صلوۃ العصر ہے نماز عصر وقت مقرر اور متعارف نماز رسول اللہ صلعم مراد لیجاے تو دلالت حدیث مذکور اوس پر ہے جسکو امام محمد صاحب نے تصریح فرمایا لیکن اگر لفظ صلوۃ العصر سے وقت صلوۃ العصر مراد ہو تو استدلال حدیث مذکور سے اور قول دہلوی کو رد جائیگا کما صرح به الشیخ عبد العزیز اور اگرچہ یہ مراد لینا لفظ صلوۃ العصر سے اور یقینا متعین نہیں ہے لیکن دوسری روایات ابی موسی اشعری ہو کی جسکو روایت کیا ہے بخاری نے بہ ان قال بلفظ ہے اور یہ بتا کہ اور وہ یہ ہے فعملوا حتی اذا کان حین صلوۃ العصر قالوا لک ما عملنا فاستاجر قوما فعملوا بقیۃ یومہم الخ یعنی قوم ثانی نے کہ امثال نصاری ہیں شاید اوسکی یہ ہی نصف نہار سے وقت صلوۃ عصر تک عمل کیا اور قوم ثالث نے کہ مثال مسلمین اوسکی مماثل ہیں وقت نماز عصر سے غروب تک عمل کیا پس بنظر اس روایت کی بھی استدلال مذکور تسلیم شاہ عبد العزیز مرحوم صحیح ہوا اور بھی روایت سابقہ میں جو لفظ صلوۃ العصر واقع ہے واجب الحمل ہوا اوپر وقت صلوۃ العصر کے پس قول شاہ عبد العزیز محض بنظر کے اوپر لفظ صلوۃ العصر کے مسلم ہے لیکن بنظر حدیث ابی موسی اشعری کی ہر گز صحیح نہیں آوردہ جو مؤلف نے دوسرا جواب ابن حجر سے نقل کیا ہے کہ احادیث جارہ میں نہیں ہے کہ ہر ایک قوم نے علیحدہ بات کہی بلکہ ظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ دو فرق نے ملکر بات کہی کہ ہم نے زیادہ عمل کیا پس زیادت عمل نصاری کی مسلمین سے ثابت نہوئی انتہو دال سے اوپر

عدم تدبر قایل کے اسلئے کہ اگر دونو فرقون نے ملکر یہہ بات کہی تو پہر بہ نسبت دونو فرقون کے اقل
عطا کیونکر صحیح ہوا دونو فرقون نے تو دو قیراط ملکر پائے اور مسلمین نے بہی دو قیراط لئے پس
اگر مجموع فریقین یہہ بات کہتے تو چاہیئے تہا کہ یون کہتے نحن اکثر عملاً و عطاؤنا مساو پس انہی آپکو عطا
مین بہت کم کہنا صریح دال ہے اسپر کہ ہر ایک فرقہ نے علیحدہ علیحدہ مقابلہ مسلمین مین اپنی آپکو اقل عطا
کہا ہے تا کہ معنی اکثر عملا و اقل عطاءً کے درست ہون اور تیسرے جواب مین جو احتمال تغلیب نکالا ہے
یعنی فی الواقع اعمال یہود زیادہ تہی بہ نسبت اعمال مسلمین کے لیکن تغلیباً اعمال نصاری کو بہی زیادہ
کہدیا یا آنکہ سوق حدیث واسطے اظہار فضل مومنین کے ہے اور یہ دونو فرقونکو اور تغلیب منافی ہے اسکی اختیار
مجاز کا بلا قرینہ صارفہ عن الحقیقہ لائق شان اہل علم نہین اور چوتہے جواب مین جو کہا ہے کہ زیادت عمل
زیادت زمانہ عمل کے لازم نہین کیونکر ہو سکتا ہے کہ تہوڑے زمانہ مین کوئی اسقدر کام کرے
کہ دوسرا شخص زمانہ کثیر مین اوتنا کام نکر سکے اور اعمال نصاری مین یہی حال ہے کہ عمل اونکا زیادہ ہے
بہ نسبت عمل مسلمین کے نہ یہہ کہ زمانہ عمل اونکا زیادہ ہے بہ نسبت زمانہ عمل مسلمین کے پس جواب اسکا یہ ہے
کہ ہمنے یہہ بات تسلیم کی کہ زیادت عمل کو زیادت زمانہ عمل لازم نہین لیکن ہمنے زیادت زمانہ بجہت زیادت
عمل کے تو لازم نہین کیا تہا کہ ہمکو یہہ عدم لزوم مضر ہو ہمارا مقصود تو یہہ تہا کہ رسول اللہ صلعم نے
اعمال نصاری کو کثیر فرمایا باینطور جیسے کوئی شخص دوپہر سے عصر تک عمل کرے اور اعمال مسلمین کو قلیل
فرمایا باینطور جیسے کوئی شخص عصر سے مغرب تک کام کرے یعنی اعمال نصاری اتنے کثیر ہین جیسے عمل عمل
کرنیوالے کا زوال سے عصر تک اور اعمال مسلمین اتنے قلیل ہین جیسے عمل عمل کرنیوالے کا عصر سے مغرب تک
پس یہہ بیان کثرت و قلت جسکا معیار کثرت اور قلت زمانہ کو گردانا بغیر اعتبار کثرت اور قلت زمانہ
کے ممکن نہین تو اگرچہ کثرت عمل مستلزم کثرت زمانہ کو نہین لیکن وہ بیان کثرت جو بانطباق زمانہ کثیر
اور بطور معیاریت زمانہ کثیر کے اور وہ بیان قلت جو بطور معیاریت زمانہ قلیل کے ہو قطعاً
موجب ہوگا اعتبار کثرت اور قلت زمانہ کو والا فلا یصح الکلام پس معترض نے خوض و تدبر استدلال اصحاب اسرار
مین نہین کیا ورنہ یہہ جواب ناصواب جسکو اصل کلام سے مساس نہین ہرگز نہ دیتا اس محل مین ناظر منصف سے
امید انصاف ہے خود ہی تامل کرے تا واضح ہو جائے یہہ امر کہ استدلالات حنفیہ کیسی قوی اور دقیق ہین اور
نخالفین کس مرتبہ ضعیف و سرسری ہے دلیل ثالث صاحب تنویر کی یہہ ہے کہ ابن زنجویہ سے یہ روا

ہے کہ ہم تھے ساتھ رسول اللہ صلعم کے سفر میں پس ارادہ کیا موذن نے ظہر کے اذان کا پس
فرمایا رسول اللہ صلعم نے کہ ٹھنڈا ہونے دے پھر ارادہ کیا موذن نے پھر فرمایا اسیطرح پھر
ارادہ کیا موذن نے پھر فرمایا اسیطور یہانتک کہ سایہ ٹیلون کا برابر ٹیلون کے ہو گیا پس
فرمایا رسول اللہ صلعم نے کہ شدت گرمی کی ہوائی جہنم سے ہے رواہ البخاری وجہ استدلال کی
اس حدیث سے یہ ہے کہ تل کہتے ہیں نیچے ٹیلے پھیلے ہوئے کو اور اسکا سایہ زمین پر جب ظاہر ہوتا ہے
کہ اکثر وقت ظہر گزر جاتا ہے قال النووی فی شرحہ لصحیح مسلم ومعنی قولہ حتی راینا فیئ التلول انہ اخرنا تاخیرا
کثیرا حتی صار للتول فیئ والتلول منبطحۃ غیر منتصبۃ ولا یصیر لہا فیئ فی العادۃ الا بعد زوال الشمس
بکثیر انتہی وقال فی مجمع البحار ناقلا من النہایۃ وہی منبطحۃ لا یظہر لہا ظل الا اذا ذہب اکثر وقت
الظہر انتہی پس جسوقت کلام نووی سے یہ معلوم ہوا کہ سایہ ٹیلون کا جب ظاہر ہوتا ہے کہ شمس کو
بہت زوال ہو اور کلام ابن الاثیر سے یہ ظاہر ہوا کہ سایہ ٹیلون کا جب ہوتا ہے کہ ظہر کا اکثر وقت گزر جاوے
اور ہو ذی دونو کلاموں کا واحد ہوا اور بہت ظاہر ہے کہ کثرت اور قلت اضافی ہے پس زوال
شمس بہت سا ہونا اور اکثر وقت ظہر کا گزر جانا چاہتا ہے اسبات کو کہ زمانہ زوال اور وقت
ظہر کے اجزا میں سے کثیر گزر چکیں اور قلیل باقی رہیں جسطرح کہا جاوے کہ اکثر دن گزرے فلانی کام ہوا تو معنی
اسکے یہ ہوتے ہیں کہ اکثر اجزا دن کے گزر چکے تھے کہ وہ کام ہوا پس موافق اس محاورہ کے زمانہ
زوال اور وقت ظہر میں سے زیادہ نصف سے گزر جاوے اور کم نصف سے باقی رہے اسوقت ظہور سایہ
ٹیلونکا صادق ہوا معنی بر تقدیر فرض کرنے وقت ظہر کے ایک مثل سایہ شئے تک سوا سایہ اصلی کے
اطول ایام سال میں یعنی مہینے ساون کے سر زمین دہلی میں مثلا موافق جدول مستخرجہ حضرت
شاہ ولی اللہ رحمہ کے وقت ظہر کا آٹھ گھڑی ۳۶ پل ہوتا ہے اسلئے کہ وقت دوپہر کا موافق
اس جدول کے سترہ گھڑی اور سترہ پل ہے اور سایہ شئے کا ایک مثل سوا سایہ اصلی کے آٹھ گھڑی
۴۸ پل دن باقی رہے پہنچتا ہے پس شروع زوال سے ایک مثل تک آٹھ گھڑی ۲۹ پل
مقدار وقت ہوگی تو موافق بیان امام نووی وغیرہ کے اس آٹھ گھڑی ۲۹ پل میں سے
جو بر تقدیر ایک مثل کے وقت ظہر قرار پایا ہے اکثر گزر جاوے اور کمتر باقی رہے اسوقت سایہ
ٹیلون کا ظاہر ہووے اور بہت ظاہر ہے اور جب اکثر وقت ظہر گزرنے کے بعد سایہ ٹیلون کا

ظاہر ہوا تو ساوی مثلوں کے اس سے بہت بعد ہوگا اور شروع زوال سے لیکر اسوقت تک ربع
نصف نہار سے قطعاً زمانہ زیادہ ہوگا پس وہ جو صاحب تنویر نے وقت مساوات سایہ شے کو
ساتھ مثلوں کے ربع نصف نہار قرار دیا ہی تنزلاً احسان کیا ہی اوپر خصم کے ورنہ بمقتضای حساب
و بیان ائمہ لغت اور حدیث کی تو یہ چاہئے کہ ربع نصف نہار سے بہت زیادہ زمانہ میں سایہ مثلوں کا مساوی
اوسکی ہو کما شرحنا انفا اور یہ جو ہمنے ذکر کیا اطول ایام میں بحساب سرزمین دہلی کے مثلاً ذکر کیا ہی اور ایام
اور سواد دہلی کے اور ملکونکو اسپر قیاس کر لینا چاہیئے پس جب اکثر وقت ظہر گزرنیکے بعد رسول اللہ
صلعم نے حکم اذان فرمایا اور اذان ایسے وقتمین مسنون ہی کہ بعد اوسکے مصلی حوائج ضروریہ اکل و شرب
یا پاسخانہ اور پیشاب وغیرہ سے فارغ ہو کر غسل یا وضو کر کے شریک جماعت ہو جاوے اور اگر مسبوق ہو
تو اپنی مابقی نماز وقت نماز میں ادا کر لے روی الترمذی عن جابر قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لبلال
اذا اذّنت فترسّل واذا اقمت فاحدر واجعل بین اذانك واقامتك قدر ما یفرغ الاکل
من اکلہ والشارب من شربہ والمعتصر اذا دخل لقضاء الحاجۃ ولا تقوموا حتی ترونی
انتہی والحدیث صححہ الحاکم اب محل غور ہی کہ اکثر وقت ظہر گزرنیکے بعد جب اذان ہوئی تو اسکے بعد یہ سب
افعال القای وقت ظہر بحسب ظن غالب کی ہرگز نہو سکینگے مگر درصورتیکہ وقت ظہر کو الے مابعد
المثل کہیں اس حدیث سے بحسب غالب ظن کے دلالت ہوئی اوپر اسبات کے کہ وقت ظہر الی مابعد المثل ہو
اب یہ کلام مؤلف معیار کا کہ ظہور سایہ کا لئے ٹیلونکی چوتہائی زمانہ نصف نہار کا قرار دینا بلا دلیل ہے
ساقط ہوا اسواسطے کہ یہ امر مسلم ہی کہ ربع نصف نہار پر ظہور سایہ ٹیلون کا ماننا اسپر کوئی برہان
نہین یہ امر بلا برہان مؤلف تنویر نے تنزلاً اور تبرعاً اختیار کیا تہا دلیل تو اسپر ہے کہ ربع نصف
نہار سے زیادہ گزر جانا اوسوقت ظہور سایہ ٹیلون کا ماننے چنانچہ کلام منقول مجمع البحار اور نووی
شافعی اسپر دلالت واضحہ رکہتا ہی پس یہ جو مؤلف معیار نے کہا کہ ظہور سایہ ٹیلون کا آدہی قد
سایہ آدمی سے پہلے ہو جاتا ہی اور برابر ٹیلون کے اوسیوقت ہوتا ہی جبکہ سایہ ہر شے کا برابر
ہوتا ہی انتہی کلام ہی مخالف عقل ونقل کے مخالف عقل اسلئے کہ شی منبطح اور شی منتصب کو ظہور
سایہ میں یکسان قرار دینا منافی ہی عقل سلیم کے اور مخالف نقل اسلئے کہ کلام ابن الاثیر اور نووی
سے واضح ہو چکا کہ ظہور سایہ ٹیلونکا بعد گزرنے اکثر وقت ظہر کے ہوتا ہی اور ظاہر ہی کہ امر کہ جب ظہور

سایہ کا بعد گذرنے اکثر وقت ظہر کے ہوگا تو مساوات سایہ کی ساتھ ٹیلون کے توادس کی بہت بعید ہوگے
کمالا یخفی علی من لہ ادنی تدبر پس تعامل اس نقل اور عقل کے یہ دعوی کرنا کہ ظہور سایہ نصف قد شے
سے پہلے اور مساوی وقت مساوات سایہ ہر شے کے ہوتا ہی مکابرہ صرف ہے لائق قبول محل نہین
اور یہ جو کہا کہ اوسجگہہ احتمال وقت کا واسطے نماز مسبوق کے نکالنا غلط ہی اسلئے کہ وہان مسبوق
کون تہا امر ماضی مین مسبوق کے لئے وقت نکالنا غلط ہی انتہی تو جواب یہ ہے کہ مقصود اس کلام سے اثبات
وقت کا زمانہ ماضی مین واسطے مسبوق کے نہین اور نہ یہ مقصود ہی کہ وہانپر کوئی مسبوق بھی قطعًا تہا بلکہ
مقصود یہ ہی کہ رسول اللہ صلعم نے جسوقت اذان کہلائی تو بعد اذان کے اتنا وقت بالضرور ہونا چاہئے
کہ مصلی حوائج ضروریہ سے فارغ ہو کر طہارت صغری یا کبری کر کے شریک جماعت ہو یا منفردًا نماز ادا کرے
اور شریک جماعت ہونیوالونمین کوئی مدرک اور کوئی مسبوق ہوا کرتا ہی پس حضرت رسول اللہ صلعم نے
حادثہ منقضیہ مین جو اذان ظہر با تاخیر کہلوائی پس آیا اس امر کی مراعات فرمائی کہ بعد اذان کے وسعت
وقت واسطے اشخاص مذکورین کے کفایت کرے یا نفرمائی اگر نفرمائی تو یہ مرشان نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے بسیار مستبعد
ہی اسلئے کہ حضرت رسول اللہ صلعم مبتلا ہی کام مین ہے وقت مین باختیار اتنی تاخیر اذان مین کیونکر فرماتے کہ
مسبوق وغیرہ نماز بجماعت نپا سکتے اور اگر فرمائی تو ضرور ہی کہ بعد اذان کے وقت مین گنجائش امور
مذکورہ کی ہوگی اور وقت ظہر انتہای نماز مسبوق وغیرہ تک ہوگا پس موجود ہونا مسبوق کا اس لحاظ
اور مراعات مین ضروری ہی آور اسیطرح یہ کہنا مؤلف معیار کا کہ دعوی دس رکعت ظہر سے فراغت
ہونیکا بیچ قریب دو مثل کے بھی غلط ہی کیونکہ اگر بالفرض بعد ایک مثل کے نماز شروع ہو تو سوا مثل
کے اندر اندر دس رکعت سے فراغت ہوتی ہی انتہی یہی ساقط ہی اسلئے کہ مؤلف تنویر نے دس رکعت
ظہر فقط تا بلوغ الظل الی المثلین مین ادا ہونا نہین کہا ہی بلکہ یہ کہا ہی کہ مثلًا جسوقت بقدر ڈیڑہ قد
کے اذان ظہر ہوئی اور بعد اذان کے وقت مین گنجائش سنت اور فرض کی اور نماز مسبوق کی
ضروری ہی یعنی بعد اذان کے موافق سنت یہ امر ہی کہ اتنا وقت نماز باقی ہو کہ حوائج ضروریہ اور
طہارت صغری یا کبری سے مصلی فارغ ہو کر نماز بجماعت مع سنت ادا کر سکے اور بالفرض اگر کوئی مسبوق
ہو تو وہ بھی وقت ہی مین نماز پوری کرے پس یہ سب امور تعلیقہ تلق تا بلوغ الظل الی المثلین ہوگے
پس یہانپر فقط دس رکعت کو اوسپر تفریع تغلیط کرنا البتہ عجیب ہی اور وہ جو مؤلف تنویر الحق

نے لکہا ہی کہ تجربہ کیا گیا بانیطور کہ ایک کرہ مٹی کا دو ٹکڑے کرکے ایک ٹکڑا جوزی طرف سے جو
زمین پر رکہا گیا پس جب سایہ اوسکا اوسکے برابر ہوا تو بعد اوسکے نماز ظہر شروع کیگئی اور پہلے تمام
ہونے وقت کے تمام کیگئی تو تمام وقت نماز تک سایہ شی کا دو مثل شے کو پونہچا انتہی مع بعض
الایضاح اس تجربہ کو جو داخل ہے بدیہیات مین بمجرد تخییل غلط کہنا مؤلف معیار کا ہرگز لائق سنا
نہین کما لا یخفی آورده جو مؤلف معیار نے کہا کہ امام ابی حنیفہ کی مدح مین تو ایک گہنٹی مین سو سو
رکعت پڑہنا نقل کیا اور اپنی دس رکعت مین اتنی وقت مین فراغت بیان کرتے ہین کہ ایک
مثل سے سایہ دو مثل تک پونہچ جائے انتہی ملخصا پس جواب یہ ہے کہ مؤلف تنویر نے ایک گہنٹہ مین
سوا سو رکعت پڑہنا امام کا اصلا نہین نقل کیا البتہ یہ قول ثقات اہل تاریخ کا نقل کیا ہی کہ امام ابی حنیفہ
ہر شب مین ہزار رکعت نماز پڑہتے تہے پس مؤلف معیار نے اسکی تردید بانیطور کی کہ شب کو بارہ گہنٹے
قرار دیکر تین گہنٹے اسمین سے واسطے کہانے اور طہارت وغیرہ کے اور ایک گہنٹہ واسطے آمد آمد فجر کے
جسمین نوافل نہین ہو جاتے مجرا کیا باقی رہے آٹھ گہنٹے اوسپر دس سو رکعت کو تقسیم کیا تو فی گہنٹہ سو سو
رکعت ہوئی پس یہ سوا سو رکعت ایک گہنٹے مین پڑہنا موافق تخمین اور تخییل مؤلف معیار ہے نہ منقول
مؤلف تنویر کا بلکہ حق یہ ہی کہ مجرا کرنا چار گہنٹونکا شب مین سے واسطے تطہیر وغیرہ کے صحیح نہین اسلئے
کہ عابد قائم اللیل کو شب مین کہانا اور طہارت وغیرہ کرنا کیا ضرور ہی ممکن ہے کہ پہلے غروب سے
طہارت وغیرہ سے فارغ ہو جاوے اور بمجرد غروب چند لقمہ بقدر حاجت کہا کر مشغول قیام ہو جاوے تو اس
کہانیمین ایک گہنٹہ کا بہی کافی ہو چہ جاے تین گہنٹے اور ایک گہنٹہ آخر شب کا جو مجرا کیا کہ
اسمین نوافل نہین جائز ہیں یہ بہی غلط ہے طلوع صبح صادق تک نوافل جائز ہین کما لا یخفی علی من لہ
ادنی مس بالفقہ والحدیث پس جب یہ تخییل مؤلف معیار صحیح نہین تو چاہئے کہ ہزار رکعت کو بارہ گہنٹے
کل شب کے تقسیم کرین تو کچہ اوپر اسی رکعت فی گہنٹہ ہوتی ہین نہ سوا سو اور مثلا چہراسی رکعت نماز
ایک گہنٹہ مین پڑہنا اگر باختصار ارکان ہو تو چندان مستبعد نہین علاوہ یہ کہ مدح امام مین جو پڑہنا
ہزار رکعت کا ہر شب مین نقل کیا ہی اس سے یہ لازم نہین ہی کہ ہر شخص ہزار رکعت مثل امام کے پڑہ سکے ممکن ہے
کہ پڑہنا امام کا بطور خرق عادت ہو اور نیز یہ کہ مؤلف تنویر نے دس رکعت کے ادا کرنیمین دو مثل سایہ کا
پونہچنا نہین کہا ہے کما مر بلکہ یہ کہا ہے کہ جب اذان ظہر ایک مثل پر ہو اور بعد اوسکے

مصلی حوائج ضروریہ بول و براز وغیرہ سے فارغ ہو کر طہارت غسل یا وضو کر کے دس رکعت نماز بوجہ
مسنون ادا کرے اور اگر شریک جماعت کوئی مسبوق ہو تو وہ بھی اپنی دس رکعت پڑھ سکے اور
ہنوز وقت ظہر باقی ہو تو یہ نہ ہو سکیگا مگر اسصورت مین کہ وقت ظہر الی مثلین ہو مؤلف معیار نے
ان سب امور کو چھوڑ کر فقط دس رکعت مین پونہچنا سایہ کا الی مثلین طرف صاحب تنویر کے
منسوب کیا اور یہ سراسر بے پروائی اور احمق اونکو کہا یہ امر شیوۂ اہل علم و دیانت سے سراسر مخالف ہے اور یہ جو
کہا ہے کہ البتہ اس حدیث سے بادی الرای مین یہ معلوم ہوتا ہے کہ پڑھنا ظہر کا بعد ایک مثل کے اس حادثہ سفر
مین رسول اللہ صلعم سے صادر ہوا اور اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وقت ظہر کا بعد ایک مثل کے باقی
رہتا ہے اچھی سچ کہا ہے بلکہ اس حدیث سے یہہی معلوم ہوتا ہے کہ اذان ظہر کی اس حادثہ مین بعد
ایک مثل کے ہوئی تھی بکمال تفصیلہ آور وہ جو اسکے جواب اول مین کہا ہے کہ سایہ ٹیلون کا برابر
اونکے ہو گیا تہا اوسوقت اذان ہوئی تو یہ مساوات تقریبا ہے نہ تحقیقا اور علی التسلیم پہر یہ مساوات
مع سایہ اصلی ہے نہ سوا سایہ اصلی کے اور جسوقت سایہ ٹیلون کا مع سایہ اصلی مساوی ٹیلون کے
ہوا تو کچہ مقدار سایہ اصلی کے ہوگی اور کچہ اوس سے زیادہ ہو کر مساوات کو پونہچا ہوگا تو جتنی مقدار
سایہ اصلی کی ہوگی اوسمین ادا کرنا ظہر کا ہو سکتا ہے اور قبل تمام مثل تک سوا سایہ اصلی کے نماز
ظہر ادا ہو چکی انتہی بحاصلہ کلام بے حاصل ہے اسلئے کہ اولا تو مساوات کو تقریب اور تخمین پر
حمل کرنا جائز نہین اسواسطے کہ اعتبار مجاز کے لئے قرینہ صارفہ عن الحقیقہ ضروری ہے اور عدم
امکان معنی حقیقی بہی واجب ہے اور اس محل مین نہ تو اوپر اس معنی مجازی کے کوئی قرینہ اور نہ لینا
معنی حقیقی کا ممتنع اسلئے کہ ممکن ہے کہ صحابہ ناقلین مساوات نے پیمائش سایہ کی کر کے یہ حکم
کیا ہو یا اونکو اپنی بصیرت اور مہارت سے بے پیمائش کے مساوات حقیقی سایہ کے ساتھ ٹیلون کے
معلوم ہو گئی ہو اور ثانیا یہ کہ ہمنے تسلیم کیا کہ مساوات تقریبا تھی لیکن اس سے قائل کو کیا نفع اگر
نفع یہ ہے کہ جب مساوات حقیقی نہوئے تو محتمل ہے کہ سایہ مساوات سے کم ہو اور اوس مقدار کمی مین
نماز ظہر ادا ہو جائیگی تو ہم کہین گے کہ جسطرح مساوات تقریبی محتمل ہے کمی سایہ کے ویسا ہی محتمل
ہے زیادتی سایہ کی ٹیلون سے پس احتمال کمی متعین نہین ہے کہ اوسمین ادا ظہر کا قول
حتما کرو علاوہ یہ کہ اوس مقدار کمی کو اسقدر وسعت کہان کہ اوسمین مصلی حوائج ضروریہ سے فارغ

ہو اطہارت بجا لاکر بقدر بیس رکعت نماز لیوقت پاسکے اور یہ جو کہا ہی کہ ابو داؤد اور مسلم اور بخاری کی روا
مین ذکر مساوات نہین ہی انتہی اسکو تسلیم کیا کہ ذکر مساوات بعض روایات بخاری وغیرہ مین نہین لیکن
اس سے یہ لازم نہین آتا کہ جن روایات بخاری وغیرہ مین ذکر مساوات ہی تو وہا بہی مساوات کو تقریب
محمول کرو اور جب کلام نووی اور مجمع البحار سے یہ امر واضح ہوگیا کہ ظہور سایہ ٹیلون کا بعد گزرنے
اکثر وقت ظہر کے ہوتا ہی اور ظاہر ہی کہ جب ظہور سایہ کا بعد گزرنے اکثر وقت ظہر کے ہوگا تو مساوات
سایہ کی ساتھہ ٹیلون کے اس سے بہت بعد ہوگی پس مساوات سایہ کی ساتھہ ٹیلونکا آدہی مثل یا کچہ
زائد پر قرار دینا کیونکر صحیح ہوگا اعنی بالفرض اگر وقت ظہر کا بقدر ایک مثل سایہ کے سوا سایہ اصلی کے
قرار دیا جاوے تو چاہیئے کہ آدہی مثل سے زیادہ گزرنیکے بعد سایہ ٹیلونکا ظاہر ہو اور مساوی ٹیلونکے بعد
ایک مثل کے ہوگا مرغیرمرة پس آدہی مثل پر وقت مساوات کہنا مخالف صریح ہی بیان نووی وغیرہ کے
اور تخییل صرف ہی اور وہ جو جواب ثانی مین ابن حجر سے نقل کیا ہی کہ سایہ ٹیلونکا ظاہر ہوگیا یعنی نفس ظہور
مین ٹیلے اور سایہ برابر ہوگئی جانب شرق مین انتہی تو جواب اسکا اولا یہ ہی کہ سایہ کو نفس ظہور مین مساوی
ٹیلونکے نہین کہتے یہ بیان مساوات تو واسطے بیان امتداد وقت کے ہوتا ہی پس سایہ کو نفس ظہور مین مساوی
کہنا خلاف محاورہ ہی اور ثانیا یہ کہ یہ توجیہ منافی ابراد کے جسکا رسول اللہ صلعم نے تین مرتبہ تک امر
فرمایا اور ہر مرتبہ سے دوسری مرتبہ تک موذن نے موافق ارشاد شریف کے کچہ تاخیر کی پس بعد ان تین
مرتبہ کے تاخیر اور امر ابراد کی سایہ مساوی ٹیلون کے ہوا تہا اب اس مساوات کو اگر نفس ظہور سایہ پر
محمول کرو تو لازم آتا ہی کہ موذن نے وقت معدوم ہونے سایہ ٹیلون کے قصد اذان کیا ہوگا اور ظاہر
ہے کہ وقت معدوم ہونے سایہ ٹیلون کے جانب شرق مین اصلا وقت ظہر نہین ہوتا کما لا یخفی
علے الماہرین پس مصور نہین چاہیئے تہا کہ رسول اللہ صلعم یہ فرماتے کہ ابہی وقت ظہر نہین ہوا
امر ابراد کیون کرتے اور قطع نظر ازین بمجرد ظہور سایہ ٹیلون کے ابراد مذکور ہرگز نہین ہوتا خصوصا
بر تقدیر التزام مولف معیار کے کہ قول انکا یہ ہے کہ جب سایہ سب اشیا کا مساوی انکے ہوتا ہے
اسیوقت سایہ ٹیلونکا مساوی ٹیلونکے ہوتا ہی پس اس تقدیر پر ظہور سایہ ٹیلونکا اسیوقت ہوگا جسوقت
اور اشیا کا سایہ ظاہر ہوگا اور وقت ظہور سایہ اشیاء مرتفعہ کے ابراد ہرگز نہین ہوتا اور ثالثا یہ کہ
تمہارا استدلال اس بات پر کہ وقت عصر کا بعد ایک مثل کے ہوجاتا ہی جو ساتھہ اس جملہ حدیث نسائی

واقع ہوا ہی والعصر حین صار فیئ کل شئ مثلہ آئین ہم کہین گے کہ معنی اسکے یہ ہین کہ فیئ ہر چیز کا مثل اسکے ہوا
ظہر مین یعنے جسوقت سایہ شیٔ کا ظاہر ہوا اوسوقت نماز عصر پڑہی اور یہی جس طرح تمنے مساوات سایہ
کے ساتھ ٹیلون کے مع سایہ اصلی لی ہے اسیطرح اس جملۂ حدیث نسائی مین ہم کہتے ہین کہ ایک
مثل فیئ ہر چیز کا مع سایہ اصلی ہی پس بتقدیر تسلیم اس امر کے کہ مثلیت فیئ کے ساتھ شیٔ کی معتدل
ہین ہی لازم آتا ہی کہ نماز عصر وقت ظہر مین واقع ہوا اسلئے کہ وقت ظہر تمہارے نزدیک ایک مثل تک
سوا سایہ اصلی کے رہتا ہی اور یہان پڑہنا نماز عصر کا ایک مثل پر مع سایہ اصلی کے لازم آیا تو شروع نماز
عصر اوسوقت ہوگا کہ سایہ ایک مثل سے بقدر سایہ اصلی کے کم ہو وہو بعینہ وقت الظہر فقد بر
پس جو جواب اس حدیث مین تمہاری طرف سے ہوگا وہی جواب ہمارا سمجہو اور دو جو جواب ثالث
مین کہا ہی کہ یہ تاخیر سفر مین تہی پس شاید کہ واسطے جمع عصر اور ظہر کے تاخیر کی ہو تو حضر کو اسپر قیاس کرنا
صحیح نہین انتہی ملخصا پس جواب اسکا اولا یہ ہی کہ جبتک نصوص شرع مین کوئی داعی تخصیص نہو تو کسی
مورد کے ساتھ خاص نہین کر سکتے کما فی عامۃ کتب الاصول ان العبرۃ لعموم اللفظ لا لخصوص السبب
اور یہان پر کوئی موجب تخصیص نہین پس احتمال مذکور غیر نافع ہے اور ثانیا یہ کہ جس جمع کے احتمال پر
ہینے تاخیر مذکور مبنی کی ہی وہ جمع ہمارے نزدیک غیر ثابت ہی البتہ ہم جمع صوری کا قول کرتے
ہین سو وہ تمکو مفید نہین بلکہ مضر ہی بالجملہ رکاکت بلکہ لغویت ان توجیہات کی متفطن منصف پر مخفی
نہین اور حدیث مذکور دلیل اقوی ہی واسطے اثبات وقت ظہر کے الی ما بعد المثل اور دو جو کہا ہے کہ
منشا ان توجیہات کا یہ ہی کہ جب احادیث یک مثلی سے رہنا وقت ظہر کا بعد ایک مثل کے
ثابت ہوا اب یہ حدیث جو خلاف اوسکی ہی واسطے جمع بین الادلہ تاویل ہوگی انتہی جواب اسکا یہ ہے
کہ جب احادیث مذکورہ سے ثبوت وقت ظہر کا الی المثل نہوا اور وجوہ استدلال مقدوح ہو گئی کما مر
مفصلا پس منشا ان تاویلات رکیکہ کا رأسا باقی نرہا علاوہ یہ کہ اگر بالفرض احادیث مذکورہ سے
یہ امر ثابت ہو تو جب بہی جمع کرنا بین الادلہ ساتھ ایسی توجیہات رکیکہ اور وجوہ متعسفہ کے
ہرگز جائز نہین ہی کما مر مفصلا فتذکر دلیل رابع مؤلف تنویر کی یہ ہی کہ حدیث ابی موسی الاشعری
جو بیچ بیان اوقات نماز کے بیچ جواب سوال سائل کے وارد ہی یہ معلوم ہوتا ہی کہ نماز عصر چار پانچ
دن رہی رسول اللہ صلعم نے پڑہی تہی اور وہ وقت پونچنے سایہ کا ہی مثلین کو بیان ہاسکا یہ ہے

کہ دوسرے روز رسول اللہ صلعم نے نماز ظہر اوسوقت مین پڑہی جس وقت مین پہلے دن نماز عصر پڑہی
تہی اور پہلے دن نماز عصر اوسوقت پڑہی تہی کہ آفتاب بلند اور سفید اور صاف تہا اور اگرچہ آفتاب
دو تین گہڑی دن چڑہے سے دو تین گہڑی دن رہے تک موصوف باین صفات ہوتا ہے
مگر بیان اندازہ دو پہر یا پہر ڈیڑہ پہر دن مین بحسب محاورہ کے یہ نہین کہا جاتا کہ آفتاب بلند اور
سفید تہا بلکہ یہ اوسجگہہ کہتے ہین کہ احتمال پستی اور زردی اور کدورت آفتاب کا اوسکے قریب ہو اور
قرینہ اسپر یہ ہے کہ کسی جگہہ احادیث شریفہ مین بیان وقت ظہر باینطور نہین کیا گیا باآنکہ یہ اوصاف اسوقت
آفتاب مین علی وجہ الکمال ہوتے ہین اور وقت عصر مین جو احتمال پستی وغیرہ کا قریب تہا لہذا اوسکی
امتیاز کے تقدیر وقت باینطور کیگئی پس بنا بر علی ہذہ المحاورہ مؤلف نور الحق نے کہا کہ اس حدیث
سے یہ معلوم ہوتا ہی کہ رسول اللہ صلعم نے نماز عصر پانچ یا چار گہڑی دن رہے ادا کی تہی اور وہ وقت
پہنچنے سایہ کا ہی اسی المثلین اور دوسری وجہ مؤلف تنویر کی یہ ہی کہ حدیث بیان ابراد مین جو یہ جملہ ہی
فالعرآن یبرد بہا دلالت کرتا ہی اس بات پر کہ وقت ظہر بعد ایک مثل کے ہوتا ہی اسلئے کہ ٹہنڈا
وقت اچہا ٹہنڈا ایک مثل تک بلاد حارہ مین ہرگز نہین ہوتا اور یہ امر مبنی ہی تجربہ پر اور نیز حدیث ابی
سعید خدری مین جو تاکید ابراد اور تاکید انتظار مذکور ہے مؤید ہی اسکی پس یہ مؤلف معیار نے
کہا کہ اس حدیث سے تو ایک مثل پر ہی نماز پڑہنا نہین معلوم ہوتا دو مثل کجا اور العرآن یبرد بہا کے
یہ معنی کہ دو مثل تک ابراد کیا کسی حنفی نے نہین کہی یہ اختراع ہی مؤلف کا انتہی ساقط ہوا اس
واسطے کہ جس بلاد مین خوب ٹہنڈا وقت دو مثل پر ہوگا تو وہان مصداق العرآن یبرد بہا کا
دو مثل ہوگا اور ملک حجاز مین کہ حرارت مفرط ہوتی ہی خوب ٹہنڈا وقت ایک مثل تک اصلا نہین ہوتا
اور اسکا تجربہ بار ہا کیا گیا ہی منکر اس امر بدیہی کو چاہیئے کہ جا کر وہان تجربہ کرے اور بالفرض اگر
کسی حنفی نے اسطرح استدلال نہین بکڑا تو کیا حرج ہی حدیث سے صحت استدلال چاہیئے اور وہ جو مؤلف
معیار البطال وجہ اول مین کہتا ہی کہ رسول اللہ صلعم نے نماز عصر پہلے دن ایک مثل پر پڑہی تہی غلط ہے
اسلئے کہ حدیث مین تو بیان وقت نماز عصر باینطور ہی کہ جسوقت آفتاب بلند اور سپید اور صاف تہا
اوسوقت نماز عصر پڑہی تہی اسکو دلالت ایک مثل پر کہان ہی اور یہ جو کہا ہی کہ پہر ڈیڑہ پہر دن رہے
ہی آفتاب موصوف باین صفات ہوتا ہی پس جواب اسکا گزر چکا اگرچہ آفتاب اسوقت موصوف

باین صفات ہوتا ہی لیکن اُسوقت تعیین مقدار وقت باین اوصاف نہین کیجاتی کما زعم مؤلف معیار
نے اطلاق محاورہ کو اور سوق دلیل صاحب تنویر کو ملاحظہ نکیا اور کلمات تقلیل جو داب اہل علم کے نہین
نہین ہین نہ بانہر لا یلیع انیست جوابش کہ جوابش نمی ہی + اور وہ جو وجہ ثانی سے جواب دیا ہی کہ لفظ ابراد
سیر دہا جسکے یہ معنی ہین کہ خوب ٹہنڈا کیا کسی عاقل کے نزدیک خواہ وہ ہندی ہی ہو دو مثل پر
دلالت نہین کرتا اسکا جواب اسکا ہی گزر چکا کہ معنی موضوع لہ لفظ ابراد بیرد بہا کی دو مثل
نہین ہین اور مؤلف تنویر کا یہ مقصود نہین بلکہ مقصود یہ ہی کہ خوب ٹہنڈا وقت ملک حجاز مین بیچ
موسم گرمی کے بیشتر دو مثل کے نہین ہوتا ہی کما دل علیہ التجربۃ والمشاہدۃ پس مصداق ابراد ابرد بہا کا
دو مثل ہوگا شاید مؤلف معیار یہ سمجہا کہ مراد مؤلف تنویر کے معنی موضوع لہ ہین فقال ما قال وذلک
من کمال العقل اب ظاہر ہوئی ذکی منصف پر یہ بات کہ مؤلف معیار سے کوئی وجہ استدلال
صاحب تنویر کی علی قانون الانصاف اُٹھ نسکے ہر چند کہ دعاوی صرف اور کلمات مزخرفہ بہت سے بولا
دلیل خامس صاحب تنویر کے یہ ہی کہ حدیث عبد اللہ بن عباس مین جو وارد ہی بیچ بیان امامت
جبرئیل علیہ السلام کے یون مذکور ہی کہ پہلے دن نماز ظہر اوسوقت پڑہی کہ سایہ شی کا مثل مقدار شراک
کے تہا اور عصر اوسوقت پڑہی کہ سایہ شی کا برابر شی کے ہوگیا اور دوسرے دن نماز ظہر اوسوقت پڑہی
کہ سایہ شی کا مثل اوسکے ہوا یعنی پہلے دن کے وقت عصر مین اور عصر پڑہی اوسوقت کہ شی کا سایہ دو مثل
ہوگیا پس یہ حدیث بوضاحت تمام دال ہے اس بات پر کہ وقت ظہر بعد ایک مثل کے رہتا ہی
اسواسطے کہ جب دوسرے دن نماز ظہر ایک مثل پر پڑہی تو ضرور ہے کہ بعد ایک مثل کے اتنا وقت ظہر
ہو کہ اوسمین نماز ظہر ادا ہو سکے جس طرح دال ہی اوپر اس بات کے کہ کچہ مقدار وقت ظہر اور عصر کے
باہم مشترک ہی یہ اشتراک وقت منسوخ ہے ساتہہ حدیث عبد اللہ بن عمرو کے جسکو روایت کیا ہی
صحیح مسلم مین کہ فرمایا رسول اللہ صلعم نے جب تم نماز ظہر پڑہو تو اوسکا وقت عصر تک رہتا ہی الخ اور دوسرے
حدیث مین فرمایا ہی کہ وقت نماز ظہر کا زوال شمس سے لیکر عصر تک ہی الخ اور اسیطرح بہت سی
احادیث سے نسخ اشتراک ظاہر ہے پس باقی رہی دلالت حدیث اوپر بقاء وقت ظہر کے
بالعد المثل اگر یہ توہم ہو کہ جب اشتراک وقتین منسوخ ہوا تو محتمل ہے کہ ہونا وقت ظہر کا بعد
ایک مثل کے جو مفہوم ہوا حدیث سے وہ ہی ضمن نسخ اشتراک منسوخ ہوا پس اس تقدیر

پڑھ جاتی ہو کہ بعد ایک مثل کے فقط لعین وقت عصر ہو جاتا ہی اور یہ بھی محتمل ہو کہ وقت عصر کا قبل مثلین کے جو مفاد
ہی حدیث مذکور کا اور مبنا ہو اشتراک کا وہ منسوخ ہو پس اس صورت مین چاہیئے کہ الی المثلین وقت
ظہر ہو اور بعد المثلین وقت عصر شروع ہو پس جب نسخ مذکور دونوں احتمالونکو حامل ہے تو احتمال اخیر تنہے
کیونکر متعین کیا تو ہم کہینگے کہ حدیث ابی ہریرہ اور ابی ذر اور بریدہ وغیرہم من الصحابہ رضی اللہ
تعالی عنہم جو بالصراحۃ دال ہین اس بات پر کہ نماز ظہر بعد ایک مثل کے پڑہی جاوے دلیل قوی
ہین واسطے دفع احتمال اول کے پس باقی رہی حدیث امامت جبرئیل علیہ السلام نبی اس بات مین کہ وقت ظہر
بعد ایک مثل کے رہتا ہو اب اہل انصاف کو غور چاہیئے آمین کہ یہ جو مولف معیار کہتا ہی جواب مین
اس استدلال کے کہ وہ جو حدیث امامت جبرئیل مین وارد ہی کہ دوسرے دن نماز ظہر ایک مثل پر پڑہی
معنی اوسکے یہ ہین کہ دوسرے دن نماز ظہر سے ایک مثل پر فارغ ہوگئے اور یہ تاویل نووی سے نقل کرتا ہی
کسقدر تعصب اور تعسف ہو اسلیئے کہ حدیث مذکور مین مصرح ہی وصلی المرۃ الثانیۃ الظہر حین کان
ظل کل شئ مثلہ لوقت العصر بالامس یعنی دوسری مرتبہ نماز ظہر پڑہی اوسوقت کہ سایہ شئے کا
برابر اوسکے ہوگیا یعنے پہلے دن کے وقت عصر مین پس اس تقدیر پر تاویل مذکور چاہتی ہی اس بات کو
کہ نماز عصر بھی ایک مثل پر فارغ ہوگئے ہون اور بالضرور وقت عصر قبل ایک مثل کے ہو اور یہ تمام
خلاف ہی تمام احادیث کے جو بیان وقت عصر مین وارد ہین اور مخالف ہی اجماع کے کما لا یخفی
علاوہ یہ کہ معنی صلی کے فرغ من الصلوۃ کہنا مجاز ہو نہ حقیقت اور اختیار کرنا مجاز کا بلا قرینہ اصلا
جائز نہین کما تقرر اور مخالف سوق حدیث زیادہ برین ست آورد وجو صاحب تنویر نے کہا ہے
کہ دو مثل پر نماز عصر پڑہنے مین احتیاط ہی معنی اسکے یہ ہین کہ جسوقت احادیث صحیحہ سے
استنباط مجتہدین باہم مختلف ہوا تو احوط اور اولی یہ ہے کہ وہ امر اختیار کرو کہ مخالف کسی کے
مجتہدین مین سے نہ پڑے پس مثلین پر نماز عصر پڑہنے مین مخالفت کسی مجتہد کی نہین اور ایک
مثل پر پڑہنے مین مخالفت امام ابی حنیفہ لازم ہے پس چاہیئے کہ مثلین ہی کو اختیار کرین پھر
وہ جو مؤلف معیار نے کہا کہ یہ دلیل عقلی ہے اور باوجود قیام دلائل قطعیہ کے اور اتفاق تمام
جہان کے اوپر ایک مثل کے خلاف بلا دلیل امام ابی حنیفہ کا قابل اعتبار نہین انتہی ملخصہ کلام
غیر سدید ہو اسواسطے کہ اول تو استدلالات ایک مثل کو جو اخبار احاد ہین دلائل قطعیہ قرار دینا

صحیح نہین اور مع قطع النظر ازین حال ان براہین کا کی اجمالاً معرض بیان مین اچکا او غالباً منصف پر واضح ہوگیا ہوگا کا اُن سی ہرگز ثبوت مدعای مؤلف نہین ہو سکتا اور قول امام ابی حنیفہ کا جکے دلائل اور قوت اونکی واضح ہوچکی بلا دلیل کیونکر ہے اور خلاف جمہور کا نام کیا معنی جبکہ ثبوت کما احادیث صحیحہ مستندات اونکی ہون کما قال العلامۃ العینی اذا کان استدلال ابی حنیفۃ بحدیث لا الیہ مخالفۃ الناس یؤیدما قالہ حدیث علی ابن شیبان قال قدمنا علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بالمدینۃ فکان یؤخر العصر مادامت الشمس بیضاء نقیۃ رواہ ابوداؤد وابن ماجہ وحدیث جابر رض قال صلی بنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم العصر حین صار ظل کل شیء مثلیہ رواہ ابن ابی شیبۃ بسند لا بأس بہ الخ اور وہ جو مؤلف معیار استدلال صاحب ہدایہ پر کہتا ہی کہ اسکا جواب حنفیون نے ہی دیدیا ہے ہمکو ضرورت نہین انتہی حال اُسکا یہ ہی کہ صاحب ہدایہ فرماتے ہین کہ دلیل مذہب ابی حنیفہ کی بیچ وقت ظہر کے ہے ابردوا بالظہر فان شدۃ الحر من فیح جہنم الخ یعنے نماز ظہر موسم گرمی مین ٹھنڈے وقت مین پڑہو اوسواسطے کہ شدت گرمیکی ہوا سے دوزخ سے ہے اب اہل انصاف کو چاہیے کہ تجربہ کرکے دیکہین کہ ملک حجاز مین شدت گرمی کی کسوقت تک ہوتی ہی پس جس وقت تک شدت گرمیکی موقوف ہوا وسکے بعد تک وقت مستحب ظہر کا ہوگا اور اوسین نماز ظہر پڑہنا بمقتضای حدیث مذکور مستحب ہوگی اور تجربہ اور مشاہدہ معلوم ہوا کہ ملک حجاز مین ایک مثل تک شدت گرمی رہتی ہی تو بعد ایک مثل کے وقت ظہر رہا اسپر جو بعض حنفی اعتراض کرتے ہین کہ ابراد امر اضافی ہی اور بعد زوال کے قبل ایک مثل کے کچھ ابراد ہوجائیگا بنسبت زوال کے تو جواب اسکا یہ ہی کہ یہ قول صرف بلا تجربہ کہا مفید ہی ملک حجاز خصوصاً حرمین شریفین مین بعد زوال کے قبل ایک مثل کے عند التجربہ کچھ ابراد محسوس نہین ہوتا اور ہم علی التسلیم کہتے ہین کہ ابراد امر اضافی ہی اور بعد از زوال قبل از یک مثل کچھ ابراد ہی ہوجاتا ہی لیکن ایسا ابراد جسکو عوام مومنین خیر از کیا الحواس محسوس کرین ہرگز ملک حجاز مین نہین ہوتا جو لوگ ملک حجاز کو گئے ہین اور اونکو سلیقہ معرفت ہی انسے دریافت کرلو ورنہ خود جاکر تجربہ کرو اور بلا تجربہ بنا ے کلام تخییلات محضہ پر مقبول نہین ہے اور یہ تو ہمنے نہین کہا ہے کہ ایک مثل پر بہ نسبت زوال کے شدت گرمی ہوتی ہے کہ تم



تنبیہ الاشرار بجواب مالک الابرار — تعجیل الصلوۃ سے غرض ادل الاوقات واللہ اعلم انتہی

یہ اعتراض کرتے ہو کہ اگر ایک مثل پر بہ نسبت زوال کے شدت گرمی ہوتی تو امر بالابراد مقتضے
تعجیل ہوتا بلکہ ہم تو یہ کہتے ہین کہ زوال سے لیکر ایک مثل تک شدت گرمی ہوتی ہے اور بالفرض
اگر قریب مثل کے کچھ ابراد بھی ہوجاے تو ایسا نہین ہوتا کہ خوب محسوس ہو اور عوام مومنین ا
بہی اگر نماز ظہر بطور استحباب اسمین ادا کرین آ ورود جو بحر العلوم سے نقل کیا ہے کہ روایت نسائی او
ابو داؤد مین وارد ہے کہ گرمی مین باندازہ نماز ظہر رسول اللہ صلعم کا تین قدم سے پانچ قدم تک
اور سردی مین پانچ قدم سے سات قدم تک تہا پس معلوم ہوا کہ اسوقت ابراد ہوجاتا ہوگا تو جواب
یہ ہے کہ تین قدم اور پانچ قدم سایہ سے کیا مراد ہے سوا سایہ اصلی کے یا مع سایہ اصلی کے اگر
مع سایہ اصلی مراد ہو تو لازم آتا ہے کہ بعض ایام مین قبل زوال کے نماز شروع فرماتے ہون ہو
باطل بالضرورة اسلیئے کہ مدینہ مطہرہ اقلیم دوم مین سے ہے اور اوسکی بلاد مین بیچ موسم گرمی کے
بعض مہینون مین سایہ اصلی پانچ قدم اور چند دقیقہ ہوتا ہے اور بعض مہینون مین زیادہ اس
کما ہو ظاہر علی واقفیہ پس تمام موسم گرمی مین یہ امر صحیح نہین ہوسکتا اور اگر سوا سایہ اصلی کے
مراد ہے جیسا کہ مقتضا ہے حدیث امامت جبرئیل علیہ السلام کا اور حدیث سائل کا
اور ذکر کیا اوسکو بعض اہل تحقیق نے قال الزرقانی فی شرح الموطا قال فی القبس لیس للابراد فی
الشریعة تحدید الا ما فی حدیث ابن مسعود کان قدر صلوٰة رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
فی الصیف ثلاثة اقدام الی خمسة اقدام وفی الشتاء خمسة اقدام الی سبعة اقدام
اخرجہ ابو داؤد والنسائی وذلک بعد ظل الزوال انتہی تو یہ حدیث معارض ہوگی حدیث بخاری
کی بلکہ خود حدیث مرویہ نسائی کی جسکا مضمون یہ ہے کہ جب گرمی ہوتی تہی تو رسول اللہ صلعم نماز مین
تاخیر فرماتے اور جب سردی ہوتی تہی تو نماز مین تعجیل فرماتے تہے و لفظہا کان رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم اذا کان الحر ابرد بالصلوٰة واذا کان البرد عجل رواہ النسائی واخرج البخاری
عن انس کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا اشتد البرد بکر بالصلوٰة واذا اشتد
الحر ابرد بالصلوٰة انتہی اور وجہ تعارض کی یہ ہے کہ جب سوا سایہ اصلی کے موسم گرمی مین مثلاً تین یا چار
قدم پر نماز ظہر پڑہی اور موسم سردی مین پانچ یا چھہ قدم پر تو سردی مین تعجیل اور گرمی مین تاخیر
کہان ہوئی بلکہ امر بالعکس ہوگیا اور اگر شبہہ پڑے کہ سردی مین سایہ زیادہ ہوتا ہے بہ نسبت

گرمی کے پس پانچ یا چہ قدم پر نماز تین یا چار قدم گرمی ہر مقدم ہوگی تو جواب یہ ہے کہ زیادت
سایہ کی سردی مین وقت زوال کے ہوتی ہو یعنے آفتاب وقت پہونچنے کے دائرہ نصف النہار کو
سمت الراس سے جانب قطب جنوبی کے ہٹا ہوا ہوتا ہو لہذا سردی مین سایہ اصلی جسکو فئے
الزوال کہتے ہین زیادہ ہوتا ہو اور گرمی مین آفتاب سمت الراس کے قریب ہوتا ہو پس سایہ اصلی
کم ہوتا ہو اور سوا سایہ اصلی کے زیادت سایہ کی سردی میں اور کمی اوسکی گرمی مین نہین ہوتی ہن
اوھی فعلیہ البیان پس سوا سایہ اصلی مین تفاوت گرمی اور سردی مفید اور دافع تعارض کچھ نہین
نہین اور بر تقدیر ثبوت تعارض کے یا حدیث بخاری کو اور حدیث نسائی کے ترجیح دیجائے
کما ہو المقرر عند اہل الحدیث یا کسی وجہ سے بلا تعسف جمع کیا جاوے اور یا احدہما کو ناسخ آخر کہا جاوے
اور بدون بیان اس وجوہ کے حدیث مذکور مفید مدعای مؤلف نہین اور استدلال ساتھ اسکے
صحیح نہین علاوہ یہ کہ حدیث ابن مسعودؓ کے یہ معنی کہنا کہ ہمیشہ اندازہ نماز ظہر رسول اللہ صلعم
ایسی ہی تہا منافی صریح ہی حدیث امامت جبرئیل علیہ السلام اور حدیث سائل اوقات صلوۃ
کے اسلئے کہ ان دونو حدیثون سے یہ امر ثابت ہو کہ پہلے دن رسول اللہ صلعم نے نماز ظہر ایک مثل
پر پڑہی تہی پس وقت اُس صلوۃ کا یا موسم گرمی مین تہا یا سردی مین اور دونو تقدیر پر دوام کے
جو مفہوم قرار دیا جای حدیث ابن مسعودؓ کا منافی ہو اور اگر دوام مراد نہو بلکہ یہ معنی کہے جائین کہ کسی
زمانے مین یا اکثر اوقات مین نماز ظہر کا یہ اندازہ تہا تو اس تقدیر پر ممکن ہے کہ حدیث ابراد
اسکے بعد وارد ہوئی اور اوس وقت مین موسم شدت گرمی مین نماز ظہر رسول اللہ صلعم اس
اندازہ سے متاخر ہو اور وہ جو ابن الہمام سے نقل کیا ہو ان غایۃ ما لزم من استدلال الہدایۃ ان
وقت الظہر یبقی بعد بلوغ الظل مثلہ ولا یلزم منہ الانتہاء الی بلوغ الظل مثلین فالدلیل قاصر
عن المدعی انتہی یہ عبارت فتح القدیر مین اصلا نہین شاید مولف معیار نے کہین اور سے
نقل کی اور نام اسکا فتح القدیر قرار دیا البتہ فتح القدیر مین یہ عبارت ہی لکہتے آن یقال
ہذا البحث انما یفید عدم خروج وقت الظہر بصیرورۃ الظل مثلا غیر فیء الزوال ونفی خروج الظہر
بصیرورتہ مثلا لا یقتضی ان اول وقت العصر اذا صار مثلین حتی ان ما قبلہ وقت الظہر بل لا بد
فلا بد لہ من دلیل و غایۃ ما ظہر ان یقال ثبت بقاء الظہر عند صیرورتہ مثلا نسخا لامامۃ جبرئیل فیہ

نے العصر بحدیث الابراد وامامتہ فی الیوم الثانی عند صیرورتہ مثلین لعیدانہ وقتہ ولم تنسخ ہذا
فیستمر ما علم ثبوتہ من بقاء وقت الظہر الی ان یدخل ہذا الوقت المعلوم کونہ وقتا للعصر انتہی یعنی
جب حدیث ابراد بالظہر اس تقدیر پر کہ ایک مثل تک گرمی شدید ہوتی ہے مخالف ہوئی حدیث
امامت جبرئیل علیہ السلام کے پس وقت ظہر کے منقضی ہونے میں ایک مثل پر شبہہ پڑگیا پس صورت
شک میں حکم انقضاء وقت ظہر کا نکیا جائیگا بلکہ حدیث ابراد کو ناسخ حدیث امامت کہا جائیگا
ہمیں باقی رہی یہ بات کہ اس بحث سے تو یہ معلوم ہوا کہ ایک مثل پر سوائی زوال کے وقت ظہر منقضی
نہیں ہوتا اور یہ نہیں معلوم ہوا کہ دو مثل تک وقت ظہر رہتا ہے اور مدعا یہی تہا اسپر دلیل چاہیئے اور
جواب اسکا یہ ہے کہ ایک مثل پر وقت ظہر کا باقی رہنا بجہت منسوخ ہونے امامت جبرئیل علیہ السلام کے
بیچ اوس وقت کے واسطے نماز عصر کے ساتھ حدیث ابراد کے ثابت ہوا اور امامت جبرئیل علیہ السلام
کے دوسرے دن واسطے نماز عصر کے دو مثل پر مفید ہے اس امر کے کہ یہ وقت عصر کا ہے اور منسوخ
نہیں ہوا پس مستمر رہیگا وقت ظہر یہانتک کہ وقت معلوم و معین عصر کا یعنے دو مثل آجاوے حاصل
اسکا یہ ہے کہ جب پہلے دن جبرئیل علیہ السلام نے ایک مثل پر نماز عصر پڑہی تو اس سے یہ
معلوم ہوا کہ ایک مثل کے بعد وقت عصر ہو جاتا ہے اور احادیث ابراد بالظہر سے یہ ثابت ہوا
کہ بعد ایک مثل کے وقت ظہر ہوتا ہے پس یا تو وقت ظہر اور عصر کو باہم مشترک کہا جاوے سو باطل
ہے کما مر یا منسوخ کہا جاوے حدیث امامت کو بیچ وقت عصر کے بعد المثل اس تقدیر پر بعد ایک
مثل کے وقت عصر نہیں کہہ سکتے اور دوسرے دن جو جبرئیل علیہ السلام نے نماز عصر مثلین پر پڑہی
اس سے یہ ثابت ہوا کہ یہ وقت متیقن عصر کا ہے اور واسطہ درمیان وقت ظہر کے جو بعد ایک مثل کے
ادا کیجاوے اور درمیان وقت عصر کے جو بعد مثلین کے پڑہی جاوے باطل ہے ساتھ احادیث صحیحہ کے
پس لا محالہ ظہر سے لیکر تا بعصر یعنے بعد زوال سے تا مثلین وقت ظہر مستمر رہیگا اسلیئے کہ اس استمرار کا
کوئی معارض پایا نہیں گیا اسکے جواب میں جو مؤلف معیار عربی بولا اور عبارت محل نقل کی جسکا
ترجمہ یہ ہے کہ یہ جیسے تو دیکھتا ہے حکایت ہی ایک حال کے نہیں دلالت کرتی اور ہوتی اوسکی کے
اول وقت واسطے نماز عصر کے یعنی روز ثانی میں نماز عصر کا بعد مثلین کے پڑہنا اسپر نہیں دلالت
کرتا کہ یہی اول وقت عصر ہے انتہی کچہ مفید مدعا مؤلف معیار نہیں اسلیئے کہ ابو الہمام نے فقط مثلین

پر عصر پڑہنے کو دلیل اول وقت ہو چکنے واسطے عصر کے نہین گردانا بلکہ بعد ایک مثل کے وقت
عصر کو ساتھ احادیث ابراد کے منسوخ قرار دیکر اور نفی اشتراک وقتین جو بہت ظاہر تہے باکر
مثلین پر عصر پڑہنے سے اول وقت عصر مثلین کو کہا اور بہت وضح ہو کہ اس تقدیر پر اگر اول وقت
عصر مثلین پر کہا جاوے تو پہر پیشتر اس سے ثبوت اول وقت عصر کا جیسے کیا جائیگا وہ حدیث
امامت جبرئیل یا حدیث سائل جس سے اول وقت عصر بعد ایک مثل کے ثابت کرتے تہے وہ تو اہنا
مین احادیث ابراد بالظہر سے منسوخ ہو گئی یا بالیقین اول وقت عصر مثلین ہی پر ہوگا اور جو مجیب نے
نقل کیا ہے کہ اعتراض ابن الہمام جو اوپر استدلال صاحب ہدایہ کے ہے اوسکا یہ جواب دینا کہ کوئی قائل
بعد ایک مثل کا اور قبل مثلین کا نہین خطاء عظیم ہے اسواسطے کہ یہ بات خلاف ہی قول جو ہوکے جو
یہ کہتے ہین کہ بعد ایک مثل کے الی الغروب وقت عصر ہے انتہی ترجمتہ جواب اسکا یہ ہو کہ یہ قدر ابن الہمام
نے نہین کیا پس ہکو اسکے دفع ہونے سے بالغرض کیا تعلق وہ قدر جو ابن الہمام نے اپنی ایراد کا
کیا تہا وہ تمام ہے کمام تفصیلا اور طالب دلیل کے لئو دلیل ظاہر ہے کما لا یخفی علی الذکی المنصف دوم
وہ جو مؤلف نے کہا کہ ان عبارتون حنفیہ کے سے چار جواب دلیل صاحب ہدایہ کے معلوم ہوے
اول یہ کہ دعوی حاصل ہونے ٹہنڈک کا دیار عرب مین ایک مثل پر نہ ورنہ اسکے منی وہ خس ہو کیونکہ ابن مسعود
کی روایت مین آیا ہو کہ آنحضرت گرمیون مین پانچ قدم سایہ ڈہلنے سی نماز ظہر کے پڑہا کرتے اور سات
قدم تک جو ایک مثل ہوتا ہی فارغ ہو چکتے اور ظاہر ہو کہ وہ پانچ قدم ایک مثل سی کم ہین تو معلوم ہوا کہ
اوس دیار مین پانچ قدم پر دو قدم پہلے ایک مثل سی ٹہنڈک ہو جاتی ہے اور یہی قدر مراد ہے
حدیث ابردوا مین جو مجمل ہے انتہی حال اسکا یہ ہو کہ یہ جواب مؤلف مستفاد ہی کلام بحر العلوم سے
جسکا جواب مفصل ہم دیچکے لیکن مؤلف نے جو یہان افترا اور تحریف کی ہے اوسکو سنو کہ عبارت
منقولہ مؤلف کی جو منسوب کی ہو طرف ارکان اربعہ بحر العلوم کے یہ ہو وتحقیقہ انہ روی النسائی بسندہ
عن ابن مسعود قال کان قدر صلوۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الظہر فی الصیف ثلثۃ
اقدام الی خمسۃ اقدام وفی الشتاء خمسۃ اقدام الی سبعۃ اقدام وخمسۃ الاقدام ہو
اقل من المثل فقد علم ان البرد یحصل اذا کان ظل القامۃ خمس اقدامہا فلا یعارض حدیث الابراد حدیث جبرئیل
انتہی آہین بنظر انصاف ملاحظہ کرو یہ کہان ہی کہ آنحضرت صلعم گرمیون مین پانچ قدم سے سات قدم

وان لم یکن ساقطا انتہے وہکذا فی التنقیح والتلویح وغیرہ مین کتب الاصول پس معنے کلام صاحب
تنویر کے یہ ہین کہ تمنے جو احادیث جواز جمع سفر مین نقل کین ہمنے بعض کو مجروح کر دیا اور بعض کی محامل
صحیحہ سوای جمع حقیقی کے ذکر کیئے اور احادیث عدم جواز جمع حقیقی کے اور آیات قرآنی مثبت مدعا کی نقل کین پس ہماری نزدیک کوئی دلیل تمہاری احادیث مذکورہ مین قابل قبول نرہی اب ہم تنزلا
کہتے ہین کہ اونی درجہ یہ ہے کہ احادیث مذکورہ تمہاری کو ہمنے تسلیم کیا اور دلالت انکی اوپر جواز
جمع حقیقی کے مان لی اور ترجیح احادیث اور احتمال جمع صوری وغیرہ سے قطع نظر کے اور احادیث
عدم جواز جمع حقیقی جو ہمنے نقل کین وہ بھی صحیح ہین اور تقدم احدہما کا علی الآخر معلوم نہین کہ قول نسخ
کیا جاوی اور انواع اسباب ترجیح مین بھی دونو قسمین مساوی ہین اور جمع کرنا دونون مین ساتہ حمل
احدہما کے علی الآخر بلا تعسف مشکل ہی پس نہ باقی رہا مگر یہ امر کہ دونو قسم کی احادیث کو حجیت سے ساقط
کر دیا جاوی پس حجیت آیہ کریمہ کی بلا معارض سالم رہجاویگی اور یہ مقصود صاحب تنویر کا ہنین ہی کہ اہل
اصول حدیثین متعارضین کو ابتداء ساقط کر دیتی ہین پس اس محل مین بھی ساقط کر دو پہر مولف معیار
اگر کسی مقدمہ کو مقدمات صریحہ یا ضمنیہ مین سے تسلیم نکرتا تو مضائقہ تہا اور جواب باصواب
اوسکا دیا جاتا اور یہ جو اوسنے بلا تدبر و تفکر اعتراض کیا کہ قاعدہ اہل اصول کے یہان نہین ہی
یہ ذکر لائق مناعہ مقبول اور قابل سمع قبول ہو یہان سابق سے معلوم ہوچکا کہ اگر نسخ اور ترجیح اور جمع بین
المتعارضین نہو سکے تو پہر سوا تساقط کے اور کوئی قاعدہ اہل اصول کے یہان چلا نہین ہی
اور جب ناظرین منصفین پر صحت اور قوۃ ادلہ عدم جواز جمع حقیقی کے کلام سابق سے واضح ہوئی تو مخفی
نرہا ہوگا یہ امر کہ مذہب جمع صوری کا اختیار کرنا عین احتیاط ہی یعنی کہ یہ مذہب سراسر ہی ساتہ
دلائل واضحہ اور براہین قاطعہ کے بلکہ جمع حقیقی پر کوئی دلیل قطعی یا ظنی نہین ہے تو اوسکے اختیار کرنی
مین احتیاط ہوگی اور ساقط ہوا یہ کلام مولف معیار کا کہ تشکیک مذکور اوس صورت مین جاری ہوگی کہ
طرفین کا مذہب مدلل بدلائل ہو حالانکہ مسئلہ جمع مین مانعین کا دعوی بلا دلیل ہی انتہی پہر جو مولف
معیار سے کہا کہ بعض حنفی جمع صوری پر یہ جو دلیل لاتے ہین کہ کہا ابن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ نے
ما رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صلی صلوۃ الا لمیقاتہا الا صلوتین ۔ پس جواب اسکے تین ہین اول
یہ کہ اگر حدیث ابن مسعود کو تم سب احادیث جمع پر جو دو صحابی سے منقول ہین غالب ٹہرا کر

کہ جس جمع کو ابن مسعودؓ نے نہین دیکھا وہ درست نہین تو تیرے بہ اسیست کا توبیکا یہ جمع بین الظہر
والعصر کو عرفات مین کیونکر درست کہتے ہو پس جو جواب تمہارا جمع عرفات مین ہے وہی جواب ہمارا جمع
سفر مین ہے انتہی مختصرا راقم الحروف کہتا ہے کہ اگرچہ تفصیل اس استدلال کی اوپر کلام سابق مین مذکور ہو چکی
لیکن باعث تعرض مؤلف معیار کے مکرر لکھا جاتا ہے کہ جمع عرفات دن کے وقت مین درمیان
صحابہ کے واقع ہوئی تھی پس بالضرورۃ بین الصحابہ رضوان اللہ تعالے علیہم اجمعین معروف و مشہور
ہو گئی بخلاف جمع مزدلفہ کے کہ شب مین تھے اور بسبب تاریکی شب کے محسوس و مشاہد سب کے نہ تھی ابن
مسعود رضی اللہ تعالی عنہ نے اسکی تصریح فرمائی اور جمع عرفات کو بنا بر شہرت کے ذکر نکیا کہ وہ
صحابہ کو معلوم ہے حاجت ذکر نہین اور دو جواب تھے کہ اگر جمع سفر بھی بین الصحابہ مشہور تھے اسلیے اسکا
ذکر بھی چھوڑ دیا تو جواب اسکا یہ ہے کہ جمع سفر جسکو تم چودہ صحابی سے منقول کہتے ہو اولا ہم نہین کہتے
کہ احادیث جمع سفر ان صحابہ سے منقول ہین اسکو ہم نے تسلیم کیا لیکن جمع حقیقی ہونا اسکا انسے منقول نہین
ہے پس نقل کرنے چودہ صحابی سے تمکو کیا نفع ہے وقد مر تفصیلہ اور ثانیا یہ کہ جمع سفر بین الصحابہ
ایسا مشہور نتھی ورنہ عمر بن الخطاب اور ابن مسعودؓ اور عبد اللہ بن عباس اور عبد اللہ بن عمر اور سعد بن
ابی وقاص وبعض من سواہم من الصحابۃ رضی اللہ تعالے عنہم اجمعین اور سالم بن عبد اللہ اور عمر
بن عبد العزیز اور عمرو بن دینار اور لیث بن سعد اور جابر بن زید اور محمد بن سیرین اور مکحول اور علقمہ
اور اسود اور سفیان ثوری اور ابراہیم نخعی اور حسن بصری اور امام ابی حنیفہ کلہم من التابعین اسکا
انکار کس طرح کرتے اور یہ انکار انکا جمع حقیقی سفر کو منقول کیا ہے ابن شداد نے کتاب دلائل الاحکام
مین قال العلی القاری فی المرقاۃ تحت حدیث ابن مسعود ولعلہ وری ہذا الحدیث بمزدلفۃ ولذا لم یذکر
ذکر الظہر والعصر فلا بد من تقدیرہما او ترک ذکرہما لظہورہما عند کل احد اذ وقع ذلک الجمع فی جمع عظیم
فی النہار علی رؤس الاشہاد بخلاف جمع المزدلفۃ فانہ باللیل فاختفی معرفتہ لبعض الاصحاب
انتہی وہکذا فی فتح القدیر لابن الہمام اور وہ جو امام نووی سے دوسرا جواب نقل کیا
ہے جسکا مضمون یہ ہے کہ منع جمع سفر کے حدیث ابن مسعودؓ سے بطریق مفہوم کے مفہوم ہوتی ہے
اور حنفیہ مفہوم کا قول نہین کرتے اور ہم یعنی معشر شافعیہ اگرچہ مفہوم کا قول کرتے ہین لیکن منطوق
کو مفہوم پر ترجیح دیتے ہین پس منع جمع سفر جو مفہوم حدیث ابن مسعود سے سمجھی گئی اور جواز جمع

سفر کو جو منطوق احادیث مذکورہ سے ظاہر ہوئی ہر جمع وے نہیں کلام غیر سدید ہر اولاً اسلئے کہ حدیث ابن
مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ مین بالتصریح یہ امر مذکور ہر کہ مینے رسول اللہ صلعم کو کوئی اسوا وقت
معتاد کے پڑہتے نہین دیکہا مگر مزدلفہ مین پس سوق اس کلام کا واسطے بیان اسی امر کے ہر کہ نماز
کا پڑہنا سوا مثناۃ کے وقت مختار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مین مسنون ہر اوسکا اتباع چاہیئے
اور سوا اوسکے اور طرح پر پڑہنا کہ منجملہ اوسکے جمع سفر ہے خلاف سنت ہر پس جمع سفر کلام مین
صراحۃ بعبارۃ النص منفی ہوئی نہ بطور مفہوم کما زعم قال فی التلویح ان الحکم المستفاد من النظم اما ان یکون
ثابتا بنفس النظم اولا والاول ان یکون النظم مسوقا لہ فہو العبارۃ والا فالاشارۃ انتہی اور ثانیا ہو ہیکہ ہمنے تسلیم کیا کہ
عدم جواز جمع السفر کا احادیث سے بطور مفہوم مفہوم ہر لیکن یہ حنفیہ سے نہین کہا کہ مفہوم مطلقا ہمارے
یہان معتبر نہین البتہ مفہوم مخالف کو حنفیہ صحیح نہین کہتے اور مفہوم موافق کو سب حنفیہ تسلیم کرتے ہین
اور دلالۃ النص نام ہر اسی مفہوم موافق کا اور حدیث مذکور سے منع جمع سفر بطور مفہوم موافق مفہوم
ہر نہ بطور مفہوم مخالف جو مخالف ہو مختار حنفیہ کے قال فی التوضیح واما دلالۃ النص ویسمی فحوی
الخطاب ہم قال الجلبی فی التلویح فحوی الخطاب ای معناہ وقد یسمی لحن الخطاب ومفہوم الموافقۃ لان
مدلول اللفظ فی حکم المسکوت موافق لمدلولہ فی حکم المنطوق اثباتا ونفیا ویقابلہ مفہوم المخالفۃ انتہی و
ہکذا فی سائر کتب الاصول وقال شیخ الاسلام العینی قال المنذری قد احتجت الحنفیۃ بقول ابن مسعود
رضی اللہ تعالیٰ عنہ ما رأیت الخ ہو منع الجمع بین الصلوتین فی السفر والجواب وانہ مفہوم وہم لا
یقولون بہ قلت لانسلم ہذا علی اطلاقہ وانما لانقول بالمفہوم المخالف وما ورد فی الاحادیث من
الجمع بین الصلوتین فی السفر فمعناہ الجمع بینہما فعلا لا وقتا انتہی اور وہ جو جواب ثالث مین کہا ہر
جسکا مضمون یہ ہے کہ شیخ سلام اللہ حنفی نے کہا ہے کہ عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ
سے نفی روایت جمع بین الصلوتین کے سوا مزدلفہ کے مروی ہے اور مینے مسند ابی یعلی مین
طریق ابی قیس سے دیکہا ہر کہ فرمایا ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہ تہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم جمع کرتے تہے سفر مین پس اگر حمل کرو اثبات کو جو حدیث ابی یعلی مین ہے اور حالت جلدی کے
بیچ چلنے کے اور حدیث بخاری کو اوپر حال اوترنے کے بیچ منزل کے تو وجہ تطبیق ہو سکتی ہر
انتہی لیس جواب اسکا یہ ہر کہ اول تو حدیث ابی یعلی معارض اور مساوی حدیث صحیحین کے ہو نہین سکتی

اگر تسلیم مخدیثین کی حاجت پڑے ثانیاً یہ کہ جمع میں احادیث مذکورہ کے حدیث ابی یعلی کو حالت
سیر اور حدیث بخاری کو حالت نزول پر محمول کرنا کیا ضرور ہوا جمع میں کسی شیٔ کیا
لیکن ذرا بانصاف غور کرو کہ حدیث ابی یعلی جو دال ہے جمع سفر پر محمول ہوا و یہ جمع صوری نسکے
ہی نفی میں حقیقی کی اور ثالثاً یہ کہ حدیث ابی یعلی موافق قول مولف معیار کے
سب صحیح حدیث کے کیونکر بانی جاوے اور وہ جو کہا ہے کہ حدیث انما التفریط علی من لم یصل الصلوة
حتی یجی وقت صلوة اخری محمول ہے اوس شخص پر جو بلا عذر نماز میں تاخیر کرے پس جواب اسکا یہ ہے کہ
کلمہ من کا عام ہے اوسکو بلا قرینہ تخصیص خاص پر محمول کرنا کسطرح صحیح و مقبول ہوا اور احادیث مذکورہ
جمع سفر مخصص ہو نہیں سکتی ہیں کیونکہ تخصیص موقوف ہے اس پر کہ مراد احادیث مذکورہ سے جمع حقیقی ہو
وقد نفینا من قبل بادلة واضحة و حجج ساطعة اور ثانیاً یہ کہ ہم پوچھتے ہیں کہ احادیث مذکورہ جمع سفر
اس حدیث سے مقدم ہیں یا موخر اگر مقدم ہیں تو حدیث مذکورہ سے منسوخ ہوسکے علی تقدیر تسلیم المدعا اور
اگر موخر ہیں تو مخصص اوسکو نہیں ہو سکتی اسواسطے کہ تاخیر مخصص جائز نہیں کما مر بدلیل و ہذا آخر ما اردنا
ایراده فی الجواب واللہ سبحانہ اعلم بالصواب والیہ سبحانہ المرجع والمآب فی کل فصل و باب و صلی اللہ
تعالی علی سیدنا محمد و آلہ و صحبہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین

خاتمة الطبع بحمد للہ والمنة کہ کتاب **انتصار الحق** مولفہ فاضل اجل عالم اکمل جناب مولانا
محمد ارشاد حسین صاحب مرحوم و مغفور قدس سرہ العزیز رامپوری بجواب معیار الحق مولفہ
مولوی نذیر حسین صاحب دہلوی ماہ ذیقعدہ ۱۳۱۹ھ میں بہ تصحیح تمام و صحت لاکلام حسب ایماء
جناب زبدة العارفین مولانا محمد عنایت اللہ خانصاحب و جناب مولوی محمد امان اللہ خان
صاحب بوجہ اشتیاق شائقین باذوق کے بار ثانی نہایت آب و تاب سے مطبع حسنی
ریاست رامپور کوچہ لنگر خانہ میں طبع ہوئی

مملوکہ سید احمد حسن مصطفی علی محمد حسین